اس کو بھی تو پہچانو

وہ جو منکشف ہے جگہ جگہ
وہ جو سب سے آخری راز ہے

(منیر نیازی)

دست بکار
دل بہ یار

(رومی)

# حرف اول

افلا تعقلون
کیا تم لوگ عقل سے کام نہیں لیتے ؟

افلا تتفکرون
کیا تم لوگ سوچتے نہیں ؟

افلا یتدبرون
کیا تم لوگ تدبر نہیں کرتے ؟

(القرآن)

# روشنی

علم خیر کثیر ہے۔

علم میرا ہتھیار ہے۔

علم خزانہ ہے اور سوال اس کی کنجی۔

اچھا سوال آدھا جواب ہے۔

(رسول حکیم ﷺ)

عمل نیت سے ہے

اپنے خلاف فیصلہ کرنا ایمان کی نشانی ہے۔

تمام خوبیاں عقل کے ساتھ ہیں۔

جس میں عقل نہ ہو اس کا دین بھی نہیں رہتا۔

مومن کسی پر نہ طنز کرتا ہے نہ بد دعا دیتا ہے۔

جس نے معیشت کا حق ادا نہیں کیا اس نے دین کا حق بھی ادا نہیں کیا۔

(رسول حکیم ﷺ)

بے شک وہ خسارہ میں رہا جس کا آج اُس کے گزرے ہوئے کل سے بہتر نہیں۔

جہاں عدل نہیں ہوگا وہاں خون ناحق بہے گا۔

اگر مجھے معلوم ہو جائے کہ کل قیامت آئے گی تو آج بھی میں کھجور کا ایک نیا پودا لگاؤں گا۔

(رسول حکیم ﷺ)

جس کی تعلیم صحیح ہو وہ آنکھ سے بھی دیکھتا ہے' دماغ سے بھی دیکھتا ہے اور دل سے بھی دیکھتا ہے۔

وہ تھوڑا سا حسنِ عمل' جو ہمیشہ جاری رہے' اس زیادہ سے بہتر ہے جو مستقل نہ ہو۔

جو شخص ذرا سی مصیبت کو زیادہ سمجھتا ہے' خدا اسے بڑی مصیبت میں مبتلا کر دیتا ہے۔ (نہج البلاغہ' حضرت علیؓ)

تکلیف اٹھالینا بہتر ہے ذلت اٹھانے سے -

خود پسندی سب سے بڑی تنہائی ہے -

خاموشی بڑھ جائے تو ہیبت بن جاتی ہے -

جہاں بولنا ضروری ہو وہاں خاموش رہنا قرین خیر نہیں -

(حضرت علیؑ)

وہ گناہ جو کم سمجھا جائے ' بڑے گناہ کی بنیاد بن جاتا ہے۔

نعمت کا تحفظ شکر سے اور تکلیف کا تدارک صبر سے !

کمزور کا یہی زور چلتا ہے کہ وہ پیٹھ پیچھے برائی کرے۔

لالچ ہمیشہ کی گداگری ہے۔

جس نے اپنے آپ کو پہچانا اس نے اپنے رب کو پہچانا۔ (حضرت علیؓ)

جو ظلم کی تلوار اٹھائے گا وہ (بالآخر) اسی سے قتل ہو گا۔

انصاف زیادہ ہو گا تو دوست زیادہ ہوں گے۔

صبر کی دو صورتیں ہیں جو ناپسند ہو' اسے برداشت کرنا اور جو پسند ہو' اس کا انتظار کرنا۔

عدل سخاوت سے افضل ہے۔

ظن پر فیصلہ کرنا عدل نہیں۔ (حضرت علیؓ)

جو اپنی قدر کرتا ہے وہ وقت کی قدر کرتا ہے۔

اپنی چیز کو ضائع کرنا بیوقوفی اور قومی چیز کو ضائع کرنا جرم ہے۔

جو پیچھے مڑ کر دیکھتا ہے، اس کا اگلا قدم رک جاتا ہے۔

جو وقت ضائع کرتا ہے، وقت اسے ضائع کر دیتا ہے۔

(قائداعظم)

انسان کیا ہے؟

میرے آباء و اجداد برہمن تھے انہوں نے اپنی زندگیاں یہ سوچنے میں گزار دیں کہ خدا کیا ہے۔ میں اپنی زندگی یہ سوچنے میں گزار رہا ہوں کہ انسان کیا ہے۔

علم حاصل کرو اور علم پیدا بھی کرو۔

سوال Dependence سے خودی ضعیف ہوتی ہے۔

جوشِ کردار سے کھل جاتے ہیں تقدیر کے راز (اقبال)

اقبال نے ایک اچھے انسان کو یوں describe کیا:

عجم کا حسنِ طبیعت' عرب کا سوزِ دروں

عقل کی انتہا حیرت ہے۔

ایک وقت ہوتا ہے کسی ذمہ داری سے عہدہ برآ ہونے کا' ایک لمحہ ہوتا ہے عہدِ وفا نبھانے کا!

آخر شب دید کے قابل تھی بسمل کی تڑپ
صبح دم کوئی اگر بالائے بام آیا تو کیا
(اقبال)

سمجھنا، عقل سے کام لینا' انسان کی Survival kit ہے۔

نہ سمجھوگے تو مٹ جاؤگے اے ہندوستاں والو
تمہاری داستاں تک بھی نہ ہوگی داستانوں میں

(اقبال1905)

Futuristic outlook

شاعر کی آنکھ بہت گہرائی میں جاکر دیکھتی ہے اور بہت دور تک دیکھتی ہے۔

آنکھ جو کچھ دیکھتی ہے لب پہ آسکتا نہیں
محو حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہو جائے گی

(اقبال1924)

انسانم آرزو است! مجھے انسان کی تلاش ہے۔

مزا تو جب کہ ہے گرتوں کو تھام لے ساقی

جہان تازہ کی افکار تازہ سے ہے نمود

چیتے کا جگر چاہیئے شاہیں کا تجسس

جس کا عمل ہے بے غرض اس کی جزا کچھ اور ہے

(اقبال)

اُسوۂ حسنہ:

انسان جس دین پر ایمان لائے اس کا مکمل نمونہ (Model) ہر وقت اس کے سامنے ہونا ضروری ہے۔

سب سے بڑا نقصان اپنے آپ کو Devalue کرنا ہے۔

تو ہی ناداں چند کلیوں پہ قناعت کر گیا
ورنہ گلشن میں علاج تنگیِ داماں بھی ہے

جہانبانی سے ہے دشوار تر کار جہاں بینی۔
کیسے؟ (خطبات اقبال)

فرشتہ سے بہتر ہے انسان بننا
مگر اس میں لگتی ہے محنت زیادہ

(حالی)

جانور، آدمی، فرشتہ، خدا
آدمی کی ہیں سینکڑوں قسمیں (حالی)

جب کوئی کام کرنے کا ہو تو یہ نہیں دیکھا جاتا کہ وہ مشکل ہے یا آسان،
Pleasant ہے یا Unpleasant

کہ جن سختیوں کو اٹھانا ہے مشکل
وہی ہیں کچھ اے دل اٹھانے کے قابل (حالی)

فرق ہے'
فروغِ علم اور تخلیق علم میں۔

ایمان اور خوف ایک دل میں نہیں رہ سکتے۔

اسلام کی ضد جہل ہے۔

(حکیم سعید)

علم کی کمی خلوص سے پوری ہو جاتی ہے لیکن خلوص کی کمی کسی چیز سے پوری نہیں ہوتی۔

بعض لوگ دوسروں کی عزت کو اپنی توہین سمجھتے ہیں۔

آدمی کی بڑائی اس سے بھی پہچانی جاتی ہے کہ قدرت کی دی ہوئی نعمتوں کو وہ کس طرح اور کس مقصد کے لئے کام میں لاتا ہے۔ یعنی اپنی نمود و بہبود کا وسیلہ بناتا ہے یا ان کو اعلیٰ مقاصد کے لئے وقف رکھتا ہے۔

(رشید احمد صدیقی)

شباب کے نشہ و نشاط کو خدمت خلق کے صوم و صلوٰۃ پر نثار کر دینا آسان نہیں ہوتا۔

بعض لوگ اپنی صلاحیتوں کے قابو میں ہوتے ہیں حالانکہ بات صلاحیتوں کو قابو میں رکھنے سے بنتی ہے۔

نامعقول آدمی، معقول شاعر نہیں ہو سکتا۔

(رشید احمد صدیقی)

عبادت کی قضا ہے' خدمت کی نہیں۔

سزا خطاؤں کی ہوتی ہے نہ کہ خامیوں کی۔

آدمی کا شیطان آدمی ہے۔

اعتماد پرمت کا پتھر ہے' جب ایک بار اکھڑ جائے تو نیچے ہی آتا ہے۔

(پریم چند)

نئی بنیادیں وہ لوگ بھر سکتے ہیں جو اس راز سے واقف ہوں کہ پرانی کیوں بیٹھ گئیں۔

جس سرحد کو اہل شہادت میسر نہ آئیں وہ مٹ جاتی ہے۔

اہل شہادت اور اہل احسان میں فرق صرف اتنا ہے کہ شہید دوسروں کے لئے جان دیتا ہے اور محسن دوسروں کے لئے زندہ رہتا ہے' ایک کا صدقہ جان ہے اور دوسرے کا تحفہ زندگی۔

ڈرو اس شخص سے جو اپنے نفس پر اختیار رکھتا ہو۔ (مختار مسعود)

عبرت وہ پکڑتے ہیں جو شکر کرنا جانتے ہوں' ذوق ان میں ہوتا ہے جو شرف وہنر رکھتے ہوں' تمنا ان کی جوان ہوتی ہے جو منافقت سے ناآشنا ہوں۔

عطا کا پہلا حق یہ ہے کہ انسان اس کا شکر ادا کرے۔دل شکر سے لبریز ہو تو روشن ہو جاتا ہے' شکوہ کیجئے تو بجھ جاتا ہے' ناشکرگزار ہو تو پتھر بن جاتا ہے۔

(مختار مسعود)

جس کا مقدمہ کمزور ہو اس کا چہرہ سرخ اور آواز بلند ہوتی ہے۔

اگر دل شکر کی طرف نہیں آتا' دماغ ہنر کی طرف نہیں جاتا اور زبان حق کی طرف مائل نہیں ہوتی تو انسان' انسان نہیں رہتا بلکہ دشت و صحرا میں بدل جاتا ہے۔

بعض لوگوں کی زندگی میں بڑائی کا ایک دن آتا ہے۔ اس دن کے ڈھلنے کے بعد' ممکن ہے کہ ان کی باقی زندگی اس بڑائی کی نفی میں گزر جائے۔

(مختار مسعود)

ناشکر گزاری کا نتیجہ بے ہنری کی صورت میں سامنے آتا ہے۔

کچھ لوگ اپنی قدر و قیمت سے بے خبر ہوتے ہیں، لیکن دشمن واقف ہوتا ہے۔

Spirit of Enquiry عام ہو، Right of Dissent کھلے دل سے مانا جاتا ہو، Freedom of Expression کی راہیں کھلی ہوں تو ترقی کی راہیں کھلتی ہیں۔

(مختار مسعود)

محبت نہ ہو تو سکون نہیں ہوتا۔
سکون انسانوں کی محبت سے پیدا ہوتا ہے۔

سب سے بڑی قوت' قوت برداشت ہے۔

دور سے آنے والی آواز بھی اندھیرے میں روشنی کا کام دیتی ہے۔

خوش نصیب انسان وہ ہے جو اپنے نصیب پر خوش رہے۔

(واصف علی واصف)

اندھیرے میں بہت دور جلنے والا چراغ روشنی تو نہیں دے سکتا لیکن امید دے دیتا ہے۔

اصل فضیلت دوسروں کو فضیلت دینے میں ہے۔

اصل علم دوسروں کو علم میں شریک کرنے میں ہے۔

کسی انسان کے کم ظرف ہونے کے لئے اتنا ہی کافی ہے کہ وہ اشارتاً کنایۃً ہی اپنی زبان سے اپنی تعریف کرے۔

(واصف علی واصف)

جو انسان حال پر مطمئن نہیں وہ مستقبل پر بھی مطمئن نہیں ہو گا۔

انسان جتنی محنت اپنی خامی چھپانے میں صرف کر تا ہے اتنی محنت میں وہ خامی دور کی جا سکتی ہے۔

دوسرے کی خامی آپ کی خوبی نہیں بن سکتی۔

جسے دیکھ کر یہ خیال آئے کہ اسے پہلے بھی کہیں دیکھا ہے وہ بہت پیارا انسان ہو تا ہے۔
(واصف علی واصف)

کچھ انسانوں کا قرب ہی علم کا ذریعہ بن جاتا ہے۔

امید کسی واقعہ کا نہیں' ایک ذہنی کیفیت کا نام ہے۔

عزت نفس ختم ہو جائے تو جرم و گناہ بے معنی ہو کر رہ جاتے ہیں۔

دریا جہاں سے ایک بار گزرتا ہے دیرپا نشان چھوڑ جاتا ہے۔

کسی نظریئے سے بھی انسان محبت کر سکتا ہے اور کرتا ہے۔

(واصف علی واصف)

کشتی میں سوراخ کیسے ہوا؟ کس نے کیا اس امر کا سراغ لگانا بھی ضروری ہے لیکن اس سے زیادہ ضروری یہ ہے کہ پہلے کسی طرح کشتی کو بچایا جائے۔

سورج دور ہے لیکن دھوپ قریب۔

ہمارا بدترین دشمن وہ ہے جو دوست بن کر زندگی میں داخل ہو۔

سب سے زیادہ خطرناک دشمن وہ ہے جو مسافر سے ذوقِ سفر چھین لے۔

(واصف علی واصف)

اس دوست کا گلہ کر رہے ہو جو دھوکا دے گیا' گلہ اپنی عقل کا کرو کہ دشمن کو دوست سمجھتے رہے۔

ایسا بھی ہو سکتا ہے کہ آدمی اپنے مقصد میں تو کامیاب رہے لیکن اس کی زندگی ناکام ہو۔

کسی کے احسان کو اپنا حق نہ سمجھ لینا۔

اضطراب دراصل اس فرق کا نام ہے جو ہماری خواہشات اور حاصل میں رہ جاتا ہے۔

(واصف علی واصف)

اگر بلند مرتبت بلند نگاہ نہ ہو تو بات نہیں بنتی-

اس انسان کو صادق نہیں کہا جا سکتا جو اظہار صداقت میں ابہام کا سہارا لیتا ہو-

ہر انسان ہر دوسرے انسان سے متاثر ہوتا رہتا ہے-ایک انسان دوسرے کے پاس سے خاموشی سے گزر جائے تو بھی اپنا تاثر چھوڑ جاتا ہے-

پیار رنگ کا پابند نہیں ہوتا-

(واصف علی واصف)

خود آگہی خدا آگہی ہے۔

مسافر کے چہرے کی گرد سفر اس کے سفر کا حال بتا دیتی ہے۔

امید سے یقین کی منزل دو قدم پر ہے۔

ہر خیال ایک دائرہ تاثیر رکھتا ہے اور ہر عمل کا ایک دور ہے جس میں وہ مؤثر ہوتا ہے۔ اپنے دائرے سے باہر ہر چیز بے تاثیر ہو جاتی ہے۔ کچھ چہرے، خیال اور اعمال صدیوں پہ محیط ہوتے ہیں۔ اور زمانوں پر حاوی ہوتے ہیں۔

(واصف علی واصف)

غریب وہ ہے جس کا حاصل اس کی آرزو سے کم ہو۔ امیر وہ ہے جس کی آرزو حاصل سے کم ہے۔

ایک بڑے مقصد میں ناکام ہونا ایک برے مقصد میں کامیاب ہونے سے بہتر ہے۔

اچھے لوگوں کا ملنا ہی اچھے مستقبل کی ضمانت ہے۔

جس خطرے کا بروقت احساس ہو جائے سمجھو کہ وہ ٹل گیا۔

(واصف علی واصف)

قد افلح من زکیٰہا

The Glorious Quran نے Marmaduke Pickthal

میں اس آیت کریمہ کا یہ ترجمہ کیا ہے۔

He is indeed successful who causes it

(the self) to grow.

ایجوکیشن کیا ہے؟ Value adding

Human Development

انسان کی اصل خاصیت اس کی سوچنے کی قوت Thinking ہے

I think therefore, I am

(فرانسیسی فلسفی ڈیکارٹ (1596-1660

Thinking دو قسم کی ہوتی ہے۔

Convergent Thinking

اور Divergent Thinking

تمام Creativity دوسری قسم کی Thinking یعنی

Divergent Thinking کی مرہون منت ہوتی ہے۔

## Divine Discontent

خوب سے خوب تر کی جستجو' Quality Quest انسان کا امتیازی وصف بھی ہے اور distinctive شرف بھی-

اگر امروز تو تصویر دوش است
بخاک تو شرار زندگی نیست

(اقبال)

(اگر تمہارا آج تمہارے کل کی ہو بہو تصویر ہے
تو تمہاری مٹی میں شرار زندگی نہیں ہے)

ہر دم مجھے تلاش کسی نئے آسماں کی ہے (سودا)

فرق ہے'

Critical thinking اور Critical attitude میں-

اصل تعلیم تخلیقی تعلیم ہوتی ہے-

Creativity کا مطلب ہے

To create value

To add value

اور To replicate value

ایک استاد کو اس کے شاگرد اس کی Knowledge base

اس کی Teaching skills اور اس کی Values تینوں

حوالوں سے مسلسل Critically Evaluate کرتے رہتے ہیں۔

ضروری نہیں کہ جس کی Communication skill زیادہ ہو۔

جو زیادہ Impressive ہو اس کا Vision بھی زیادہ ہو یا اس کی

Values بھی Inspiring ہوں۔

زندگی کا اصل الاصول عدل ہے۔

عدل تمام محاسن اخلاق کی شرط اول ہے' جو شخص زندگی میں مناسب ہم آہنگی اور توازن پیدا کرتا ہے۔

صحیح تعلیم آدمی کو اچھا آدمی بناتی ہے۔

کتابوں کی کتاب The Republic میں افلاطون نے یہ Question of questions اٹھایا "آدمی اچھا آدمی کیسے بنے؟" پھر اس نے خود ہی جواب دیا۔ "اچھا آدمی اچھی ریاست ہی میں پیدا ہوتا ہے۔"

(افلاطون)

فرق ہے، آدمی اور انسان میں۔

بسکہ دشوار ہے ہر کام کا آساں ہونا
آدمی کو بھی میسر نہیں انساں ہونا

(غالب)

واقعی؟

دل بدل جائیں گے تعلیم بدل جانے سے۔ (اکبر الہ آبادی)

یہ دور اپنے سقراط کی تلاش میں ہے۔

علم اور تخیل۔

Imagination is more important than knowledge. (Einstein)

تخلیقی ذہن تعلیم کی ہر رکاوٹ کو عبور کر لیتا ہے۔

Creative minds have always been known to survive any kind of bad training.

sustained thinking میں بڑی طاقت ہوتی ہے۔

No problem can stand the assault of sustained thinking. (Voltaire)

تخلیق سے پہلے تخیل۔

Imagination is the beginning of creation.

بڑے سے بڑا انقلاب ایک نئے خیال کی کوکھ سے جنم لیتا ہے۔

Revolutions follow ideas ideas are prime motivators.

ڈاکٹر محبوب الحق

صحیح یا غلط ؟

Creative لڑکے اور Creative لڑکی کے Temperament

اور لائف سٹائل میں فرق ہوتا ہے۔

میں مرتے دم تک بچہ ' رہنا چاہتا ہوں-

(پستالوزی)

ایک اچھے استاد کی ایک خوبی استغنا بھی ہے-

علم صبر کرنا اور شکر کرنا سکھاتا ہے-

بالآخر انسان کی پہچان اس کی Psyche اس کی شخصیت ہی بنتی ہے-

قومی تعلیم نہ ہونے سے قومی زندگی کا سلسلہ ختم ہو جاتا ہے اس لئے ضروری ہے کہ تعلیم جو آدمی کے ذہن کی پوری پوری پرورش کا نام ہے' عام ہو تاکہ ایک نئی زندگی کی تعمیر ہو سکے۔

استاد کی کتاب زندگی کے سرورق پر "علم" نہیں لکھا ہوتا۔ محبت کا عنوان ہوتا ہے۔

کھٹ کھٹ کئے جاؤ تو کچھ نہ کچھ ہو ہی جاتا ہے۔

(ڈاکٹر ذاکر حسین خاں)

کس نے خدا کو کہاں دیکھا!

جوش ملیح آبادی کو صبح دیکھ کر خدا یاد آیا۔

ہم ایسے اہل نظر کو ثبوت حق کے لئے
اگر رسولؐ نہوتے تو صبح کافی تھی

فارسی کے معروف شاعر اور معلم اخلاق سعدی شیرازی نے درختوں کے سبز پتوں میں خدا کا جلوہ دیکھا

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار
ورق دفتر معرفتست از کردگار

اور اردو کا ایک شاعر "حسن کافر" سے خدا تک پہنچا۔

تجھ کو بٹھا کے سامنے' یاد خدا کروں

ایک شاعر نے اپنی محبوب ہستی سے کہا :

پیار کے رستے ہوں اور پھول برستے ہوں

اور ایک خط میں لکھا :

ہم ایک دوسرے سے دور ضرور ہیں لیکن ایک ہی چاند کی چاندنی میں
سانس لے رہے ہیں۔ (ٹیگور)

ایک اور شاعر کہتا ہے

جس بھی فنکار کی تخلیق ہو تم
اس نے صدیوں تمہیں سوچا ہو گا

چند نادر چیزیں :

کالے بادلوں کے سنہری کنارے۔

سرما میں دھوپ کے ٹکڑے۔

معصوم ہنسی۔

محبت کا دیا۔

ایسا خواب جسے دوبارہ دیکھنے کو جی ترسے۔

وہ لمحات۔

جب تنہائی سکون بن جائے۔

جو اچھا لگے اس سے Understanding بھی ہو۔

مرشد نے کہا:

جو ہے وہ بہت ہے ' جو نہیں ہے وہ کم ہے۔

ایک ٹوٹا ہوا دل بعض اوقات دوسروں کے بہت کام آتا ہے۔

Growing old gracefully بھی ہر کسی کی قسمت میں نہیں ہوتا۔

کامیاب وہ ہے جس کا بڑھاپا وقار سے گزرے۔

Knowledge کو تو بہت لوگ share کر سکتے ہیں ' شخصیت کو share کرنا اصل share کرنا ہے۔

بھولے بن کر حال نہ پوچھو بہتے ہیں اشک تو بہنے دو
جس سے بڑھے بے چینی دل کی ایسی تسلی رہنے دو

(آرزو لکھنوی)

غلط امید رکھنا بیوقوفی ہے تو غلط امید دلانا بددیانتی۔

جسے اعتماد ہو وہ انتظار کر سکتا ہے۔

جب کوئی اپنا غلطی کرتا ہے تو اس میں کچھ غلطی اپنی بھی ہوتی ہے۔

Vertically اخلاق کی دو قسمیں ہیں

بنیادی اخلاق اور اسلامی اخلاق

(انصاف بنیادی اخلاق ہے۔احسان اسلامی اخلاق)

Horizontally اخلاق کی چار قسمیں ہیں :

معاشی اخلاق سماجی اخلاق

Professional ethics اور جنسی اخلاق

فرق اس سے پڑتا ہے کہ کس Community کا Focus

اخلاق کے کس پہلو یا پہلوؤں پر ہے۔

فرق ہے

Impress کرنے اور Inspire کرنے میں-

اصل مسئلہ کسی فرد، ادارے یا Commodity کا Attract کرنا

نہیں، بلکہ Hold کرنا اور کرتے رہنا ہے-

اور یہ C.Q.I یعنی Continuous Quality Improvement کے

بغیر ممکن نہیں-

بات بری لگی، سچ ہو گی۔ (مشتاق یوسفی)

موجِ حوادث کی بھی اپنی اہمیت ہے۔

چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موجِ حوادث سے
اگر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے

چھوٹے لوگ، چھوٹی چیزوں کو بڑا سمجھتے ہیں۔

بددیانتی ہے یا نہیں، سچ کی کوئی چیز نہیں

There is no such thing as a minor lapse of integrity.

Patience پتھروں کا سینہ شق کر دیتی ہے۔

صحیح یا غلط؟

وفاداری بشرط استواری اصل ایماں ہے۔

(غالب)

صحیح یا غلط؟

مرید کبھی ریاکار نہیں ہوتا،

پیر ہو سکتا ہے۔

بعض اچھے لوگ ایسے بھی ہوتے ہیں کہ وہ نیکی کرتے نہیں بلکہ نیکی ان سے

بے ساختہ سرزد ہوتی رہتی ہے۔

زندگی کا مقصد زندگی کے اسرار تک پہنچنا ہے۔اور دیوانگی' اس کی واحد راہ ہے۔

(خلیل جبران)

ایک انسان کی کامیابی یا ناکامی کا آخری Test یہ ہے کہ اس نے دنیا کو کس حالت میں پایااور جب چھوڑا تو کتنا بہتر چھوڑا' خواہ یہ فرق کتنا ہی کم کیوں نہ ہو۔

جو دل غنی نہ ہو وہ لامحسوس طریقے سے محتاج ہو جاتا ہے۔

راستے بھی انہی کے کاٹے جاتے ہیں جنہیں منزل پر پہنچنا ہو-

(قدرت اللہ شہاب)

جسے خود احساس نہ ہوا اس سے گلہ کیا-

لڑ جھگڑ کر' ڈرا دھمکا کر' مار پیٹ کر یا لالچ دے کر کسی کو بدلا نہیں جا سکتا-

خیر جاریہ کی طرح' شر جاریہ بھی ہوتا ہے-

جب تعلق Understanding based ہو تو کوئی قریب رہے یا دور‘ اس سے فرق نہیں پڑتا-

فرق ہے :
Sympathy, Empathy اور Apathy میں-

چپ کا دائرہ‘ نفرت کا دائرہ چپکے سے پتھر کا دائرہ بن جاتا ہے-

کسی کو غور سے سننا بھی اس کی توقیر کرنا ہے-

You can convey no greater honour than patiently hearing what someone has to say.

کسی Cause کے لئے سو آدمی ایک ایک قدم بڑھائیں' اس سے بہتر ہے کہ ایک آدمی سو قدم بڑھائے۔

رفتار کم ہے یا زیادہ' اس سے بھی زیادہ اہم یہ ہے کہ رخ کدھر ہے۔

جو کچھ انسان کرتا ہے اس پر سب کو یقین آجاتا ہے۔

People may doubt what you say but they always believe what you do.

چھوٹا بڑا ہر فرد' ہر بشر چلتے پھرتے اپنی خاموشی سے 'گفتگو سے' اپنی Body language سے ایک Message چھوڑتا جاتا ہے۔

جب Role Model مایوس کرتا ہے تو بڑی مایوسی ہوتی ہے۔

ایک وقت آتا ہے جب بچے اپنے والدین کو اور شاگرد اپنے اساتذہ کو Critically Evaluate کرنے لگتے ہیں۔ پہلے احترام کے طور پر چپ رہتے ہیں۔ پھر' کبھی کبھی' ان کی زبان بھی کھل جاتی ہے۔

دنیا میں کچھ لوگوں کا مسئلہ underdeveloped mind ہوتا ہے۔

کچھ کا underdeveloped heart جب کہ بیشتر کا مسئلہ

underdeveloped mind بھی ہوتا ہے اور

underdeveloped heart بھی۔

اکثر اصل رکاوٹ خیالات کی کمی ہوتی ہے۔

Lack of ideas is the real obstruction

تعارف

مصور کا بہترین تعارف اس کی بنائی ہوئی تصویر ہوتی ہے۔

انسان کا معاملہ بھی بڑا عجیب ہے- گناہ کرتے وقت تو وہ بڑا بہادر بنتا ہے لیکن جرم کے ارتکاب کے بعد وہ یکایک بڑا بزدل ہو جاتا ہے اور گناہ کو چھپاتا پھرتا ہے-

اپنی قیمت کم نہ لگانا- اپنے مستقبل کو سستا نہ بیچ دینا-

صحیح یا غلط ؟

پہلے دل تنگ ہوتا ہے پھر رزق تنگ ہوتا ہے-

مگر کوتاہی ذوق عمل ہے خود گرفتاری
جہاں بازو رکتے ہیں وہیں صیاد ہوتا ہے

کسی کو بے عزت کرنے کے لئے
ایک چھوٹی سی خودغرضی اور معمولی سی بے احتیاطی کافی ہے۔

آزادی سب سے بڑی پابندی ہے۔

صحیح آدمی وہ ہے جو اپنے ماتحتوں کی نظر میں صحیح ہو۔

دو شعر:

دامن پہ کہیں چھینٹ نہ خنجر پہ کہیں داغ
تم قتل کرو ہو کہ کرامات کرو ہو (طالب کلیم دہلوی)

دیوار کیا گری مرے کچے مکان کی
لوگوں نے مرے صحن سے رستہ بنا لیا (سبط حسن صبا)

ایک مصرعہ:

وہی ذبح بھی کرے ہے وہی لے ثواب الٹا (مصحفی)

اے اچھی ماں! اگر ہو سکے تو سب سے پہلے بچے کو

creative self-image دینا-

اپنی محبت اپنے بچوں کو دو، جتنی دے سکو مگر اپنا تخیل نہیں- اپنا تخیل، ہر

بچہ اپنے ساتھ لاتا ہے- (خلیل جبران)

جسے آگے بڑھنا ہو وہ پیچھے مڑ کے نہیں دیکھتا-

Pollution صرف environment ہی میں نہیں شخصیت میں بھی ہو سکتی ہے اور اکثر ہوتی ہے۔

انسان اپنا سب سے بڑا دشمن خود ہے۔

اچھی زندگی بامقصد زندگی ہوتی ہے۔

جتنا بلند مقصد، اتنی عظیم شخصیت۔

An inch of time is like an inch of gold but an inch of gold can not buy an inch of time.

One heart can not serve two

A tree depends upon its roots, a man depends upon his heart.

If one word does not suffice a thousand are wasted.

آج کے دن تم کسی کے فراموش شدہ احسان کو یاد کر لو'

That made some crucial difference at one point in your life.

آج کے دن تم اس تکلیف دہ کوتاہی کا ازالہ کر لو جو مدتوں سے تمہاری توجہ کی منتظر ہے۔

آج کے دن ذرا ایک لمحہ رک کر یہ سوچو کہ زندگی کہیں Urgent کاموں کے پیچھے بھاگتے اس طرح تو نہیں گزر رہی کہ Important کے لئے وقت ہی نہ ملتا ہو۔

I.Q تو اللہ کی دین ہے۔

آج کے دن یہ Assure کرلو کہ تم اپنی E.Q (Emotional intelligence) کو کس طرح Manage کر رہے ہو۔ کہیں تم reactive تو نہیں۔ زندگی میں کامیابی کا راز E.Q. پر ہے۔

آج کے دن تم وہ پھانس دل سے نکال دو جو تمہیں ایک عرصے سے بے چین رکھتی ہے۔

آج کے دن تم وہ شک دل سے نوچ کے پھینک دو جس نے تمہارا سکون تم سے چھین لیا ہے۔

فرق ہے، نصیحت کرنے اور اصلاح کرنے میں۔

یہ کہاں کی دوستی ہے کہ بنے ہیں دوست ناصح
کوئی چارہ ساز ہوتا کوئی غمگسار ہوتا

(غالب)

فرق ہے، برا ہونے اور کمزور ہونے میں۔

(He is not bad, he is only weak)

فرق ہے، محبت اور مروت میں۔ (جو صاف پہچانا جاتا ہے)

فرق ہے' لا تعلق ہونے اور لاپرواہ ہونے میں- شکایت کرنے اور گلہ کرنے میں- عدل اور انصاف میں- انصاف اور احسان میں-

اصل صبر وہ ہے جو by chain نہیں by choice ہو-

توہین انسانیت گناہ ہے-

ہر جیت سے خوشی ہوتی ہے لیکن سب سے زیادہ خوشی اپنے آپ سے جیتنے میں ہوتی ہے-

قریب ہونے کا یہ مطلب نہیں کہ فاصلہ نہیں ہو گا۔

میرے قریب کوئی اور ہے
مجھے جانتا کوئی اور ہے

اپنوں کی محبت اور مروت کو بھی حد سے زیادہ Strain نہیں کرنا چاہیے۔

فرق ہے' جاننے اور پہچاننے میں۔

جسے کسی نے دیوتا سمجھا ہو' اس کے مٹی کے پاؤں دیکھ کر بہت مایوسی ہوتی ہے۔

فرق ہے' لاتعلق ہونے اور لاپرواہ ہونے میں-

دنیا باقاعدہ ہے' بے قاعدہ نہیں' Law of farm زندگی کے ہر شعبے میں کارفرما رہتا ہے-

جو شخص یہ سمجھتا ہے کہ دنیا Principles کے تابع ہے' اس میں Humility آجاتی ہے-

جو برا لگتا ہو' اس میں برائی ڈھونڈ کر بہت خوشی ہوتی ہے-

فرق ہے، Urgent اور Important کاموں میں۔

اپنے فیصلے خود کرنے کے لئے Vision اور Will دونوں کی ضرورت ہوتی ہے۔

زندگی کا اصل مسئلہ Career کی Vertical Movement نہیں، شخصیت کی Horizontal Movement ہے۔

تعلقات کو amend کرنے کا موقع کبھی کبھی آتا ہے۔

جو اشارہ نہ سمجھا' وہ بات کیا سمجھے گا!

فرق ہے' غلطی پکڑنے اور غلطی ہٹانے میں۔

فرق ہے' مقابلہ ہارنے اور حوصلہ ہارنے میں۔

تمام خیر و شر کی ابتدا انسان کی اپنی سوچ سے ہوتی ہے۔

جب تک کوئی برائی کو برائی سمجھتا رہے' وہ برا نہیں ہوتا۔

جو سیکھنا چاہتا ہے' وہ غلطی بھی کرتا ہے۔

اقرار اور ادراک میں فرق ہے۔

انسان کسی وقت بھی سنبھل سکتا ہے بگڑ سکتا ہے۔

فرق ہے'

Reason out کرنے اور Rationalise کرنے میں۔

فرق ہے 'بد نیت ہونے اور نا سمجھ ہونے میں-بد نیتی ہی سے نہیں 'نا سمجھی سے Reactive ہونے سے-Emotional intelligence کی کمی سے بھی ایک خاندان اجڑ سکتا ہے-

سب سے زیادہ Effective یک طرفہ 'Unilateral قربانی ہوتی ہے-

تھمتے تھمتے تھمیں گے آنسو
رونا ہے یہ کچھ ہنسی نہیں ہے

(آرزو لکھنوی)

Self Image ہی انسان کو اٹھاتی ہے' گراتی ہے۔

بڑے آدمی کی Self Image بڑی ہوتی ہے۔

محض نیک نیتی کسی غلط کام کو صحیح نہیں بنا سکتی۔

اصل Courage تو Moral courage ہے۔

فرق ہے! Time Management اور
Direction Management میں۔

فرق ہے:

Harmony اور Uniformity میں

Oneness اور Sameness میں

Living اور Life میں۔

فرق ہے

vision کو share کرنے اور mission کو share کرنے میں

خوشبو ہو یا بدبو، دور سے آجاتی ہے۔

آزماست کہ بر ماست

فرق ہے' کیریکٹر اور شخصیت میں-

صحیح یا غلط ؟

جو اپنے آپ سے محبت کرتا ہو وہ کسی اور سے محبت نہیں کرسکتا-

قدرت کا ایک اپنا Law of compensation ہے-(ایمرسن)

جو اپنے آپ کو بُت سمجھتا ہے اسے ضرور کسی پجاری کی تلاش ہوتی ہے-

اپنے آپ سے محبت کرنا سب سے بڑی تنہائی ہے-

فرق ہے :
آرام کا خیال رکھنے میں اور احساسات کا خیال رکھنے میں۔

کوئی Industry ہو' ایک فرد یا قوم بغیر Competitive
edge کے بات نہیں بنتی۔

خاموش اور سچے کام کی ضرورت فرد کو بھی ہوتی ہے اور معاشرے کو بھی۔

خلوص مقصد جوئے شیر لانے کو آسان کر دیتا ہے۔

کسی انسان کی Surplus Value ہی اسے عظیم بناتی ہے۔

کسی کی سوچ کے رخ کو سمجھنا اس سے بحث کرنے سے بہتر ہوتا ہے۔ خصوصاً اس وقت جو دونوں کسی اٹوٹ رشتے میں بندھے ہوئے ہوں۔

جو اقرار یا انکار کسی کے رویے میں مضمر ہو وہ اس کے زبانی اقرار یا انکار سے زیادہ قابل اعتبار ہوتا ہے۔

Freedom کا مطلب ہے Freedom to choose

کھڑکی کے سامنے کھڑا ہونا بہتر ہے آئینے کے سامنے کھڑا ہونے سے!

(چینی کہاوت)

ہر انسان کسی نہ کسی دائرے میں creative ہو سکتا ہے۔

فرق ہے،

Freedom from اور Freedom for میں۔

جو آج برا ہے، ضروری نہیں کہ ہمیشہ برا رہے۔

بدبودار چیز سے بدبو ہی آتی ہے۔

ایک کامیاب زندگی کی طرف پہلا قدم! " I Can, I Will "

وہ لمحہ بہت قیمتی ہوتا ہے جب انسان اپنے تجربے سے کوئی نئی بات سیکھتا ہے۔

فرق ہے مذہبی آدمی ہونے اور اخلاقی آدمی ہونے میں۔

جو ناجائز فائدہ پہنچاتا ہے' وہ ناجائز فائدہ اٹھانا بھی چاہتا ہے۔

کامیاب انسان Proactive اور ناکام انسان Reactive ہوتا ہے۔

کسی کی خامی کو رجسٹر کرنا بھی قلب پر ایک سیاہ Dot چھوڑ جاتا ہے۔

جس دل میں شک جگہ بنالے' اس میں محبت نہیں رہ سکتی۔

اگر دیئے کا تیل صاف نہ ہو تو روشنی بھی صاف نہیں رہتی۔

ایک سوال؟

قلب سیاہ کیسے پڑ جاتا ہے؟

اور شفاف کیسے رہتا ہے؟

اگر نیت صاف نہ ہو' رزق صاف نہ ہو' تو کچھ بھی صاف نہیں رہتا۔

ہر انسان کی شخصیت کا ایک خاص Message ہوتا ہے۔

Unspoken but unmistakable

بیشتر Emotional Communication

non verbal ہوتی ہے۔

ایک بڑا کام ایک نئی زندگی دیدیتا ہے-

ایک بڑا مقصد ایک عام آدمی کو بھی بڑا بنا دیتا ہے-

جتنا بڑا Challenge ہو اتنا زیادہ Concentration چاہیے-

ایک بڑا مقصد Confidence دیتا ہے' حوصلہ دیتا ہے-
اور Unshakable moral courage بھی-

ایک بڑا مقصد انسان کی سوچ کو' اس کی ترجیحات کو' اس کے لائف سٹائل
کو' اس کے شب و روز کو یکسر بدل کے رکھ دیتا ہے-

Teacher ہو یا Preacher شیشے کے گھر میں بیٹھا ہوتا ہے-

مجھے دکھ ہوتا ہے جب میں غصے میں آکر دوسروں کی سطح پر اُتر آؤں-

مجھے اپنے اوپر بڑا غصہ آتا ہے جب میں تھوڑی سی تکلیف اٹھا کر بروقت کسی کی وہ مدد نہ کر سکوں

That could make all the difference to him

مجھے بہت ملال ہوتا ہے' جب میں اپنے آپ سے ہار جاؤں-

ہر ملک کا اصل مسئلہ ' Human Resource Development ہوتا ہے۔

ہم اس شخص کی بڑی عزت کرتے ہیں جس کے بارے میں ہمیں یقین ہو کہ اسے اپنے نفس پر قابو حاصل ہے۔

وہ محبت جو شخصیت کے حوالے سے پیدا ہو' بہت پائیدار ہوتی ہے۔

چپ رہنا بھی ایک جواب ہے۔

ہر مخلص آدمی کو کبھی نہ کبھی اپنے حصے کی صلیب پر چڑھنا پڑتا ہے-

بعض اوقات بھلائی کسی اور کے ساتھ کی جاتی ہے' اس کی قدر کوئی اور کرتا ہے

ہر کسی کو آزمایا بھی نہیں جاتا-

ہر کسی سے حسد بھی نہیں کیا جاتا-

جو شخص Pleasure کا انتظار کر سکتا ہو وہ ضرور کامیاب ہوتا ہے-

خاموشی کو سمجھنا ہی اصل سمجھنا ہے۔

زیادہ چالاک بننا سب سے بڑی بے وقوفی ہے۔

لاشعوری خوف، شعوری خوف سے زیادہ بے چین رکھتا ہے۔

اصل مسئلہ To reach the top نہیں،
بلکہ To stay at the top ہے۔

اپنے کسی ساتھی کی خوشی یا کامیابی پر دل سے خوش ہونا ایمان کا بڑا امتحان ہے۔

صحیح یا غلط

ذہین لڑکوں اور لڑکیوں کے Temperament میں بھی فرق ہوتا ہے۔

Patience پتھروں کا سینہ شق کر دیتی ہے۔

کبھی اس غلط فہمی میں مت رہنا کہ کوئی قریب ہے تو فاصلہ نہیں ہوگا۔

یہ نہ سمجھنا کہ جو کم بولتا ہے وہ کم Sensitive یا کم Intelligent ہوگا۔

It maybe the other way round.

اصل مسئلہ یہ نہیں کہ کسی معاملے میں آپ کا کتنا نقصان ہوا' مسئلہ یہ ہے کہ اس نقصان کو Precipitate کرنے میں خود آپ کا کتنا حصہ ہے۔

ایک Shrewd آدمی نہ کبھی کھل کر Comment کرتا ہے اور نہ Commit کرتا ہے' اس کی کوشش ہوتی ہے کہ گیند ہمیشہ دوسرے کی کورٹ میں رہے۔

بہتر ہے کہ انسان ان Demands کو خود Examine کرتا رہے' جو وہ دوسروں سے کرتا ہے' خواہ وہ لوگ کتنے ہی قریب ہوں۔

One had better himself examine the

demands that he makes on others

اصل مسئلہ یہ نہیں کہ کسی نے کسی کو بھلا دیا' مسئلہ یہ ہے کہ

Is one worth remembering

(چینی کہاوت)

فرق ہے'

I can`t do اور I won`t do میں-

اصل مسئلہ کوئی بڑا کام شروع کرنا نہیں اسے جاری رکھنا ہے-

اصل مسئلہ جوانی کی خوبصورتی نہیں Fifties اور Sixties کی

Grace اور دلکشی ہے- Growing old gracefully.

کسی کو سمجھانے سے پہلے اسے سمجھنا ضروری ہوتا ہے۔

Distress اور Depression میں کسی کو تنہا نہیں چھوڑنا چاہیے۔

انسان کی پہلی پہچان دردمندی ہے۔

کبھی کبھی کسی بڑے Cause کے لئے زندہ رہنا اس کے لئے جان دینے سے کہیں زیادہ مشکل ہوتا ہے اور زیادہ اہم بھی!

غلط جگہ شہید ہونے سے حاصل ؟

کام اچھا ہو یا برا' اس کا اثر باقی رہتا ہے۔

اچھے برے لوگ مر جاتے ہیں لیکن ان کے اچھے برے کام نہیں مرتے۔

جو کسی کو غیر نہیں سمجھتا' کم سے کم Strain کا شکار ہوتا ہے۔
Reactive ہونے سے ہمیشہ بات بگڑتی ہے۔

سُکھ دینے سے ہی سُکھ ملتا ہے۔

سچا آدمی بڑا مضبوط آدمی ہوتا ہے۔

بعض لوگ دوسروں کو ٹکڑوں میں قبول کرتے ہیں۔

غلط فہمی پیدا کرنے کے لئے ایک فقرہ کافی ہوتا ہے۔

سب سے بری غلامی اپنی بری عادتوں کی غلامی ہے۔

ایک اچھا انسان' برے انسان کے لئے آئینہ بن جاتا ہے۔

سچ سننا' سچ کہنے سے بھی زیادہ مشکل مرحلہ ہوتا ہے۔

سب سے بڑی غلطی' غلطی نہ ماننا ہے۔

غلطی کو Condone کیا جاسکتا ہے' غلطی نہ ماننے کو نہیں۔

حسن ہو' ذہانت یا کوئی اور خداداد صلاحیت' اس کو Overexpose یا Overproject نہ کرنا ہی فراست ہے۔

ذہانت تو خداداد ہوتی ہے لیکن شخصیت Personality نہیں۔

لوگ Change تو چاہتے ہیں لیکن خود کو Change کرنا نہیں چاہتے۔

انسان کی سوچ کا اس کے رویوں ہی پر نہیں' اس کی صحت پر بھی براہ راست اثر پڑتا ہے۔

دیر تک پرکشش رہنے کا تعلق شخصیت سے ہے۔

جو شخص ارادہ کر سکے' اس کے لئے کچھ بھی ناممکن نہیں۔

کسی بڑے کام کی چھوٹی سی صحیح ابتدا اس کی عظیم الشان تکمیل سے زیادہ اہم ہوتی ہے۔

جو ضروری کام کرنے سے ڈرتے ہو' اسے جی کڑا کر کے کر ڈالو۔ کر ڈالنے کی تکلیف ڈرتے رہنے کی اذیت سے کم ہو گی۔

غلط امید دلانا بھی بڑی غلط بات ہے۔

محبت ہو یا عزت' کبھی Static نہیں رہتی' بڑھتی نہیں تو گھٹتی ہے۔

جو Openly Criticise نہیں کرتا' ضروری نہیں کہ وہ دل میں بھی Criticise نہ کرتا ہو۔

Effective Personality کے تین Dimensions ہیں:

Vision, Values and Will

جو سوچ سمجھ کر اختلاف کرتا ہے وہ اتفاق سے قریب تر ہوتا ہے۔

کوئی بہت چھوٹی سی غلط بات بھی انسان کو بہت چھوٹا کر سکتی ہے-

نیت کا Message گو Unspoken لیکن Unmistakable ہوتا ہے-

جب محبت نہ ہو تو ضروری نہیں کہ نفرت ہو' لیکن جب Understanding نہ ہو تو Misunderstanding ضرور ہوتی ہے- اور ہوتی رہتی ہے-

بعض اوقات ایک چھوٹا سا casually کیا ہوا
غلط فیصلہ ہولناک نتائج کی
chain شروع کر دیتا ہے

ہر انسان ہر حوالے سے کامیاب ہو' ایسا مشکل سے ہوتا ہے۔
کسی کو اولاد کے حوالے سے کامیابی حاصل ہوتی ہے' کسی کا خاص
Contribution اس کے Profession میں ہوتا ہے'
اور کوئی حیثیت انسان کے' باعثِ خیرِ کثیر بنتا ہے۔

جس سے اٹوٹ تعلق ہو' یار کھنا ضروری ہو' اسے شرمندہ کرنا اچھا نہیں ہوتا۔

گدھ مردار کھا کر ہی خوش ہوتا ہے۔

کسی بات کا صحیح ہونا ہی کافی نہیں' اس کی Timing بھی صحیح ہونی چاہیے۔

صرف تجربے سے کوئی شخص عقل مند نہیں ہو جاتا۔ دیکھنا یہ ہوتا ہے کہ تجربے سے سیکھنے کی اس میں صلاحیت کتنی ہے۔

خدا کے لئے' جو حاصل نہیں ہے اس کی حسرت میں اس کے مزے
کو خراب نہ کر لینا جو حاصل ہے۔

اصل مسئلہ یہ نہیں کہ کسی نے آپ پر اعتماد نہیں کیا' مسئلہ یہ ہے کہ آپ
قابلِ اعتبار بھی ہیں؟ Are you trust worthy

Self-devaluation میں ایک فرد ہی نہیں' پوری قوم بھی مبتلا ہو سکتی ہے۔

وقت گزرنے کے ساتھ کچھ لوگوں کی قدر بڑھتی ہے اور کچھ کی گھٹتی ہے۔

کام تو میں برے کرتا ہوں' لیکن محبت مجھے اچھے کاموں سے ہے۔

(روسو)

انسان' اگر سیکھنا چاہے تو' سب سے زیادہ اپنی غلطیوں سے سیکھتا ہے۔

اصل مسئلہ یہ نہیں کوئی سمجھتا نہیں' مسئلہ یہ ہے کہ وہ سمجھنا بھی چاہتا ہے یا نہیں۔

ہر ایک کی زندگی کی Quality یکساں نہیں ہوتی۔

کسی کام کی وجہ اس کا جواز نہیں ہوتی۔

Committed انسان' بہت مضبوط انسان ہوتا ہے۔

عزت کرنے' محبت کرنے اور محض برداشت کرنے میں فرق ہے۔

اصل مسئلہ کسی کو سمجھانا نہیں' سمجھنا ہے۔

ہر قرب' قربانی سے حاصل ہوتا ہے۔

کام اللہ کا ہو اور اس کے لئے ہو' تو پھر 'بندوں سے گلہ کیا!

(بایزید بسطامی)

یہ معلوم ہو جانے سے کہ نیکی کیا ہے! انسان نیک نہیں ہو جاتا- نیک ہونے کے لئے نیکی کرنا بھی لازم ہے-

اصل مسئلہ' اصل مسئلہ تلاش کرنا ہوتا ہے' اس کا حل تلاش کرنا نہیں-

جس طرح آگ سے آگ نہیں بجھتی 'نفرت سے نفرت ختم نہیں ہوتی-

(بھگت کبیر)

بچے کو سکھاؤ مت' اسے سیکھنے دو- (روسو)

If you will teach a child he will never learn

(G.B. Shaw)

اصل مسئلہ وہ لڑکا نہیں جو شرارتی ہے- مسئلہ وہ ہے جو کچھ بھی نہیں-

فراق گورکھ پوری نے اپنے ایک عزیز کے بارے میں لکھا :

"وہ اچھا کیا ہوتا' وہ تو برا بھی نہ ہو سکا-"

اصل مسئلہ یہ نہیں کہ جس سے محبت ہے اس سے شادی بھی ہو' مسئلہ یہ ہے کہ How to assure کہ شادی کی پچاسویں سالگرہ تک یہ محبت باقی بھی رہے۔

Supercomputers اور Cloning کے اس دور میں نیکی کا ایک نیا Perception چاہیے۔

نیکی کی بعض صورتیں وقت گزرنے کے ساتھ Irrelevant ہو جاتی ہیں اور کچھ نئی Dimensions سامنے آجاتی ہیں۔

آدمی پیدا ہوتا ہے اور انسان اپنی جد و جہد سے بنتا ہے۔

بعض صورتوں میں ایک حساس، مخلص، خطاکار، بے حس، روایتی پرہیزگار سے بہتر ہوتا ہے۔

خدا کے لئے، کسی نعمت، محبت یا خدمت کی قدر کرنے کے لئے اس کے چھن جانے کا انتظار نہ کرنا۔

عزیز رکھنے کی چیز صحت ہے نہ کہ زندگی۔ اور صحت بھی کارِ خیر کے ساتھ!

آپ کو اس کی کمزوریوں کی خبر ہے، آپ اس کی خوبیوں کو نہیں جانتے۔

جب تک قدم اٹھتا رہے گا، فاصلے طے ہوتے رہیں گے۔

اختلاف کو برداشت کرنا مخالفت کو برداشت کرنے سے زیادہ مشکل ہوتا ہے۔

خدا کے یہاں کوئی کام چھوٹا بڑا نہیں، صرف اچھا یا برا ہوتا ہے۔

انسان کو سمجھ بہت دیر سے آتی ہے۔ اور بہت ٹکڑے ٹکڑے ہو کے آتی ہے۔

کسی صحیح آدمی کو اس کی کسی اتفاقی غلطی پر نہ ٹوکنا سب سے زیادہ صحیح بات ہے-

عقل مندی کی کوئی حد ہو سکتی ہے' بے عقلی کی نہیں-

بعض لوگوں کی ساری زندگی محبت کا ثبوت دیتے دیتے گزر جاتی ہے-

جو ٹھوکر کھا کر سنبھلتا ہے' وہ بہت سنبھل کر چلتا ہے-اور اکثر آگے نکل جاتا ہے-

جب کوئی بات بگڑ جائے تو سمجھدار آدمی اپنی طرف دیکھتا ہے' نا سمجھ دوسروں کی طرف۔

عقلمند سے عقلمند شخص بھی کوئی حماقت کر سکتا ہے اور بیوقوف سے بیوقوف آدمی کو بھی کوئی اچھوتا خیال سوجھ سکتا ہے۔ (چینی کہاوت)

جب اپنے بچے ہو جائیں تو اپنے والدین کی قدر ہوتی ہے۔ (چینی کہاوت)

کھلتا کسی پہ کیوں مرے دل کا معاملہ
شعروں کے انتخاب نے رسوا کیا مجھے (غالب)

دل کا معاملہ کئی اور چیزوں کے انتخاب سے بھی کھل سکتا ہے۔

مجھے افسوس ہوتا ہے' جب میں جانتے بوجھتے اپنے آرام کے لئے اپنے سکون کو تباہ کرلوں۔

مجھے اچھا لگتا ہے کسی اجنبی کے کام آنا' کسی حریف سے انصاف کرنا۔

مجھے خوشی ہوتی ہے کوئی ایسا ضروری کام کر کے جو مشکل اور Unpleasant ہو۔

مجھے خوشی ہوتی ہے' اپنی غلطی کا کھلے دل سے اعتراف کر کے۔

ہر شخص اپنی محبتوں اپنی Values کے لئے تگ ودو کرتا ہے۔

جو آج نہیں سمجھتا ضروری نہیں کہ وہ ہمیشہ نہ سمجھے۔

جس چیز کو آپ Understand کرتے ہیں اسی کو Control کر سکتے ہیں۔

رویے کا Message زبان کے Message سے زیادہ قابلِ اعتبار ہوتا ہے۔

انسان بننے کے لئے سب سے پہلے اپنے اندر کے شیطان سے لڑنا پڑتا ہے۔

جس نے آخر کار مایوس ہی کرنا ہے' اس کا احسان ہو گا کہ وہ جلد از جلد مایوس کر دے۔

بعض اوقات بڑے بڑے حادثات و انقلابات چھوٹے چھوٹے واقعات سے جنم لیتے ہیں۔

بہت چھوٹی چھوٹی باتیں ایک بڑے آدمی کو بڑا بناتی ہیں۔

نیکی اور نیک نیتی کا اپنا جادو ہوتا ہے۔ بعض لوگ اپنی نیکی کے جادو سے مسحور کر لیتے ہیں۔

کسی کسی انسان میں کوئی ایک خوبی اتنی زیادہ' اتنی شفاف' اتنی واضح ہوتی ہے کہ اس کی دوسری چھوٹی خامیاں ناقابل اعتناء ہو جاتی ہیں۔

وہ جو خلوص سے اختلاف کرے' اس سے زیادہ قابل قدر ہوتا ہے جو بے سوچے سمجھے اتفاق کرے۔

ایک اچھی کتاب جوانی میں پڑھنا ایسا ہے جیسے چودھویں کا چاند ایک بند کمرے کے دریچے سے دیکھا جائے۔ یہی کتاب ادھیڑ عمر میں پڑھنا ایسا ہے جیسے چودھویں کا چاند گھر کے آنگن سے دیکھا جائے اور بڑھاپے میں یہی کتاب پڑھنا ایسا ہے جیسے چودھویں کا چاند کھلے میدان میں دریا کے کنارے کھڑے ہو کر دیکھا جائے۔ (چینی کہاوت)

ایک دل میں 'ایک وقت میں 'ایک محبت 'ایک دلچسپی رہ سکتی ہے۔
(چینی کہاوت)

یکطرفہ فیصلہ اگر صحیح بھی ہو تو صحیح نہیں ہوتا۔

اصل Confidence انتظار کرنا ہے۔

نیکی کیا ہے؟
وہ کارِ خیر جو دوسروں کے لئے کیا جائے۔

ترجیحات Priorities بدل جائیں تو دُکھ سُکھ، نفع نقصان، ہر چیز کا مطلب بدل جاتا ہے۔

جو اسیر ہوس ہو جائے اس کی اسیری کبھی ختم نہیں ہوتی۔

جو تمہارے ساتھ ہنستا ہے' اسے تم بھلا سکتے ہو لیکن جس نے تمہارے ساتھ آنسو بہائے ہیں' اسے نہیں۔ (خلیل جبران)

جھوٹ کا سب سے زیادہ نقصان خود اسے پہنچتا ہے جو جھوٹ بولتا ہے۔

طالب علم کا اصل مقابلہ اپنے آپ سے ہوتا ہے' دوسروں سے نہیں۔

ذہانت کی کمی محنت سے پوری ہو جاتی ہے لیکن محنت کی کمی کسی چیز سے پوری نہیں ہوتی۔

اس وقت میں اپنے آپ کو اچھا نہیں لگتا جب میں کسی محسن کے احسان کو بھولنے لگوں۔

میرے دل میں ایک کانٹا سا چبھ جاتا ہے جب کسی کے Trust یا مجبوری کو exploit کرنے کا میرے دل میں خیال بھی آجائے۔

میں اپنے آپ کو ملامت کرنے لگتا ہوں جب میں کسی کی شفاف محبت پر شک کرنے لگوں یا کسی کی بے غرض مروت کو اس کی کمزوری سمجھنے لگوں۔

ہر آدمی کی جنت اس کے اندر ہوتی ہے' اس کی سوچ میں! اور ہر آدمی کا جہنم اس کے ساتھ ہوتا ہے' اس کے رویوں میں' اس کی نیت میں!

انسان آخر کار وہی بن جاتا ہے جو وہ' شعوری اور نیم شعوری طور پر' اپنے آپ کو Suggest کرتا رہتا ہے-

انسانی تعلقات میں کوئی چیز حرفِ آخر نہیں ہوتی- جو دل توڑ دے وہ جوڑ بھی سکتا ہے-

تو چل تو سہی دل شکستہ لے کر<br>
وہ جوڑ دیں ایسا کہ پتہ بھی نہ چلے

مجھے اپنے اوپر بڑی Pride ہوتی ہے جب میں اپنی ترجیحات کو Follow کر سکوں- Come what may.

مجھے خوشی ہوتی ہے جب Limelight میں آئے بغیر میں کسی کارِ خیر کو Promote کر سکوں!

مجھے خوشی ہوتی ہے جب میں Retaliate کرنے کی Position میں ہوتے ہوئے درگزر کر سکوں-

مجھے خوشی ہوتی ہے اپنے Mood سے بلند ہو کر اور دوسرے کے Mood کا لحاظ کر کے۔

مجھے خوشی ہوتی ہے کسی ایسے ضرورت مند کے کام آکر جس نے پہلے کبھی مجھ سے بے رخی برتی ہو۔

مجھے خوشی ہوتی ہے اپنی غلطی کا کھلے دل سے اعتراف کر کے۔

ضرورت سے زیادہ خوش اخلاقی بھی egoism کی ایک صورت ہے۔

مجھے اچھا نہیں لگتا کہ میں کسی کی مشکل میں اس سے محض اس وجہ سے منہ پھیر لوں کہ وہ مجھے اچھا نہیں لگتا یا میں اسے اچھا نہیں لگتا۔

مجھے خوشی ہوتی ہے کوئی ایسا اچھا کام کر کے جو بظاہر میرا Obligation نہ ہو۔

مجھے اچھا لگتا ہے کسی اجنبی سے بھلائی کرنا' کسی حریف سے انصاف کرنا۔

مجھے خوشی ہوتی ہے کوئی ایسا ضروری کام کر کے جو مشکل اور Unpleasant ہو۔

مجھے خوشی ہوتی ہے کوئی ایسا اچھا کام کر کے جسے دوسرے کرنے سے جھجک رہے ہوں۔

مجھے خوشی ہوتی ہے بے غرض محبت کر کے، بے غرض خدمت کر کے۔

مجھے Pride ہوتی ہے دوسروں سے آخری حد تک پر امید رہ کر، ان سے بھی جو بار بار مایوس کرتے ہیں۔

مجھے Pride ہوتی ہے اگر میں کسی Positive حوالے سے دوسروں سے different ہوں اور ہر قیمت پر۔ Can stay as such.

مجھے تکلیف ہوتی ہے جب میں اپنی کسی کوتاہی کا جواز تلاش کرنے لگوں، کسی غلطی کو Rationalize کرنے کی کوشش کروں۔ یا کوئی Scapegoat ڈھونڈوں۔

مجھے افسوس ہوتا ہے جب میں کسی Crisis میں Impatient ہو جاؤں۔

میری Selfimage بہت Low ہونے لگتی ہے جب میرے دل میں کسی بہانے سے کوئی لالچ آجائے یا کسی مصلحت سے میں The whole truth نہ کہہ سکوں۔

میرے دل میں ایک کھٹک سی ہونے لگتی ہے جب کسی کارِ خیر میں کسی غرض کا کوئی شائبہ بھی آجائے۔

میرے دل میں ایک خلش سی ہوتی ہے جب میں اس سے بدگمان ہونے لگوں جو مجھ سے بدگمان نہیں ہے۔

مجھے اپنے اوپر شرم آتی ہے جب میں کسی Genuine ضرورت مند سے آنکھیں چار نہ کر سکوں۔

جولوگ vision کو share کرتے ہوں وہ کوئی ہوں' کہیں ہوں' کسی زمانے کے ہوں' ایک دوسرے کے بہت قریب ہوتے ہیں۔

جوہنی مون Understanding based ہو وہ Harmones کی کمی پیشی سے بے نیاز زندگی بھر چلتا ہے۔

صحیح یا غلط؟

Power corrupts and absolute power corrupts absolutely.

(Lord Acton)

Knowledge اور Wisdom میں فرق ہے:

Never mistake knowledge for wisdom, one helps you make a living, the other helps you make a life.

اختلاف' مخالفت اور انکار میں فرق ہے - اختلاف کرنے سے کوئی fold سے آؤٹ نہیں ہو جاتا بلکہ in ہی رہتا ہے -

یہ کہنا کہ میں جانتا ہوں کہ میں کچھ نہیں جانتا' جاننے Knowledge کی پہلی منزل ہے۔

جب تم پیٹھ پیچھے کسی کی تعریف کرو گے تو وہ ضرور اس تک پہنچے گی اور وہ دس گنا زیادہ خوش ہو گا۔

جب تمہارا خدمت گار تمہاری اپنی خدمت بجا لانے میں کوتاہی برتے تو بے شک اس کو معاف کر دو' لیکن جب وہ تمہارے مہمان کی تواضع میں کوتاہی کا مرتکب ہو تو ہرگز معاف نہ کرو۔ (کنفیوشس)

اصل مسئلہ یہ نہیں کہ کسی کے Superordinates اسے کیا سمجھتے ہیں' مسئلہ یہ ہے کہ اس کے Subordinates اس کو کیا سمجھتے ہیں۔

جس ٹیچر کو بحیثیت Person کے Accept کرتے ہیں' اسے بحیثیت ٹیچر کے بھی Accept کرتے ہیں۔

Teaching بھی اسی ٹیچر کی Effective ہوتی ہے'
جو دل میں اتر جائے۔

ایک بڑا مقصد انسان کا Stamina دس گنا بڑھا دیتا ہے۔

ایک بڑا Challenge انسان کے Hidden potential کو' اس کی چھپی ہوئی Creativity کو حیران کن حد تک بروئے کار لے آتا ہے۔

تم اپنے Superordinates کو deceive کر سکتے ہو' اپنے Subordinates کو نہیں۔

(چینی کہاوت)

ہر آدمی کی اپنی دھن ہوتی ہے' فرق اس سے پڑتا ہے کہ کس کی دھن کیا ہے۔

لہجہ کا اثر الفاظ سے بھی زیادہ ہوتا ہے۔ (امام غزالیؒ)

آئن سٹائن لکھتا ہے:

A hundred times every day I remind myself that my inner and outer life depends on the labours of other men living and dead and that I must exert myself in order to give in the same measure as I have received and am still receiving.

زندگی کے سفر میں Communication skill بہت کام آتی ہے۔ Confidence سے بھی بہت سے مرحلے طے ہو جاتے ہیں۔ لیکن کامیابی یا ناکامی کا آخری فیصلہ Values کے حوالے سے ہوتا ہے۔

لیڈر دو قسم کے ہوتے ہیں:

Direct Leaders اور Indirect Leaders

Direct Leadership میں Personal model بہت count کرتا ہے

محبت کرنے اور کرتے رہنے کے لئے بہت بڑا دل ہی نہیں، بہت بڑا دماغ بھی چاہیے۔

وقت کا فیصلہ بڑا بے رحم فیصلہ ہوتا ہے۔

یہ وقت کس کی رعونت پہ خاک ڈال گیا
یہ کون بول رہا تھا خدا کے لہجے میں

جس سے شدید محبت یا نفرت ہو' وہ قریب ہو یا دور'
Subconciouslyاس کے ساتھ ایک Silent
Emotional Dialogue جاری رہتا ہے پوری
Overtones کے ساتھ!

بعض لوگوں کی خوبیاں بنیادی (Values) کی اور خامیاں مزاجی

(Temperament) کی ہوتی ہیں-(اس کا الٹ بھی اتنا ہی صحیح ہے-

یعنی بعض کی خامیاں بنیادی (کیریکٹر کی)اور خوبیاں Superficial

یعنیConduct کی ہوتی ہیں-)

جب تم کسی سے بات کر رہے ہو تو کانوں سے تو وہ وہ سنتا ہے جو تم زبان سے

کہہ رہے ہو اور دماغ سے وہ سب کچھ سنتا ہے جو تمہارے دل میں ہے-

کسی تحریک یا Cause کو سب سے زیادہ نقصان اس کے نادان دوستوں سے پہنچتا ہے۔

مخلص لوگ بھی تین قسم کے ہوتے ہیں: ایک، مخلص لیکن لاابالی، لاپرواہ- جب تک جگاؤ نہیں، جاگتے نہیں- دوسرے، مخلص، پُرجوش، لیکن ضرورت سے زیادہ جذباتی-----Reactive- تیسرے، مخلص، پُرجوش اور ہوش مند--Proactive

اچھے لوگوں کی کمی نہیں لیکن ظرف کسی کسی کا بڑا ہوتا ہے-

سکندر اعظم نے اپنی عظیم فتوحات کی مہم پر روانہ ہونے سے پہلے مقدونیہ میں اپنے محل کا سارا قیمتی ساز و سامان اپنے سپاہیوں کو بخش دیا۔ اس کے دوست Clitrus نے پوچھا:

"سکندر! تم نے اپنے لئے کیا رکھا؟" سکندر نے پر عزم لہجہ میں جواب دیا:

"Hope....امید"

ایران کی مہم کے دوران اسی سکندر نے اپنے چیف آف سٹاف پارمینوس سے کہا تھا:

"I dont want to steal victory "

دارا کو شکست فاش دینے کے بعد جب یونانی افواج قاہرہ کے بعض کمانڈروں نے مال غنیمت کے انبار اور دارا کے حرم کی طرف للچائی ہوئی نظروں سے دیکھا تو سکندر نے تنبیہاً کہا:

"ہم یہاں حسین عورتوں کی تلاش اور زر و جواہر کی ہوس میں نہیں آئے-"

دیکھنے کی چیز یہ نہیں کہ کس نے کیا دیا' دیکھنے کی بات یہ ہے کہ کس نے کتنے میں سے کتنا دیا اور کس نیت سے دیا-

بعض صورتوں میں خاموشی سخت ترین تنقید ہوتی ہے-

دوسری جنگ عظیم میں سقوط فرانس کے بعد جب انگلستان جرمنی کے شدید ہوائی حملوں کی زد میں تھا' ونسٹن چرچل 'وزیراعظم برطانیہ' نے کہا تھا:

"جب تک برطانوی عدالتیں انصاف دیتی رہیں گی' اس ملک کو شکست نہیں ہوسکتی۔"

اب سے ڈھائی ہزار سال پہلے افلاطون نے The Republic میں لکھا:

معاشرہ کی بنیاد Justice ہے۔

کام کے چار Quadrants ہیں :

Important + Urgent

Important + Not Urgent

Not Important + Urgent

Not Important + Not Urgent

بعض لوگوں کی ساری زندگی Not Important لیکن Urgent کاموں کے پیچھے بھاگتے گزر جاتی ہے۔

فرد ہو یا معاشرہ، تبدیلی اندر سے آتی ہے۔

انٹرنیٹ کے اس عہد میں اچھا ہونے کے لئے ارادہ کی قوت ہی نہیں' اجتہاد کی قوت بھی چاہیے جو ہر نئ Situation میں نیکی کی نئ صورت کو Perceive کر سکے-

تعریف اس کی بھی جس نے ایمانداری سے اپنی سعی مسلسل سے اپنے لئے بہت کچھ کیا لیکن قدر و منزلت اس کی جس نے خلوص دل سے دنیا کی بہتری کے لئے تھوڑی سی بھی کاوش کی-

انسان اپنی بے جا خواہشوں کی تکمیل کے لئے خود اپنے اوپر بے انتہا ظلم کر سکتا ہے-

زندگی کو شرف، کام' خاص طور سے تخلیقی کام سے ہے- بیماری کا سب سے تکلیف دہ پہلو یہ ہے کہ انسان تخلیقی تو تخلیقی Routine کے Productive کام کا بھی نہیں رہتا- تاہم بیماری کا ایک Relieving feature یہ ہے کہ بندہ Suddenly realize کرتا ہے کہ انسان کتنا کمزور ہے- تندرستی کا توازن کتنا نازک ہے اور یہ کہ جسمانی صحت کتنی بڑی نعمتِ خداوندی ہے- چنانچہ شکرِ نعمت کی وہ لہر دل میں اٹھتی ہے جو صحت مندی کے دنوں میں عموماً دبی رہتی ہے-

استاد کے Role کے تین رخ ہیں :

مدرس، معلم، مربی

Instructor, Educator and Mentor

Basically استاد دو قسم کے ہوتے ہیں :

Impressive Teachers

اور Inspiring Teachers

ایک صحیح استاد کسی بچے کو اجنبی نہیں سمجھتا، خواہ وہ کسی گھر میں پیدا ہوا ہو۔

ایک استاد کو استاد نظر بھی آنا چاہیے۔

اس سے پہلے کہ ٹیچر کلاس میں زبان سے پہلا لفظ ادا کرے' اس کی Values کا Message بچوں تک پہنچ جاتا ہے۔

استاد کی محبت سب سے بڑی اور سب سے Effective Teaching Aid ہے۔

ایک طالب علم جس استاد سے اپنے آپ کو Identify کر لیتا ہے اس سے سب سے زیادہ سیکھتا ہے۔

تندیٔ بادِ مخالف بھی کسی کسی کا مقدر بنتی ہے۔

کوئی ہے جو اتنا عقل مند ہو کہ دوسروں کے تجربے سے سیکھے ؟

کتابیں پڑھنا گویا دوسروں کے تجربے سے سیکھنا ہے۔

Human Development نہ ہونے کی سزا !

Those that think must govern those that toil

(گولڈ سمتھ)

میں welcome کرتا ہوں جب کوئی Sincerely میری غلطی پر مجھے ٹوکے۔

شخصیتیں Personalities چار طرح Attract کرتی ہیں :

Aesthetically

Erotically

Intellectually

Spiritually

کامیابی توجہ کے ارتکاز Concentration میں ہے۔

ہر چہرہ اپنی داستان الگ سناتا ہے۔

مہنگی ہیں گر کتابیں تو چہرے پڑھا کرو

Divergent thinking ہر طرح کی Quality Improvement کی پہلی شرط ہے اور Creativity کا تخلیقی تخم۔

جسے اپنے اوپر اور اپنے Convictions پر Confidence ہو وہ سب سے زیادہ اختلاف رائے اور Criticism کو tolerate کرتا ہے بلکہ encourage کرتا ہے۔

جس کو exploit کرنا مقصود ہو اس میں اگر کوئی کمزوری نہیں ہے تو کمزوری پیدا کی جاتی ہے-

ایک چالاک آدمی سب سے پہلے دوسرے کی Achilles` heel کا کھوج لگاتا ہے-

جسے اپنے اوپر Confidence ہو لچک بھی اسی کے رویے میں ہوتی ہے-

کبھی کبھی ایک جملہ سے ایک Casual gesture سے پوری شخصیت آشکارا ہو جاتی ہے-

ہر خیال ایک بیج ہوتا ہے۔

Every thought is a seed

دوسرے میں Talent تلاش کر لینا سب سے بڑی Talent ہے۔

فرق اس سے پڑتا ہے کہ آپ نے کونسا راستہ چنا۔

Two roads diverged in a wood and I took the one less travelled by. And that has made all the difference (Robert Frost)

امید :

امید زندگی ہے- امید ہے تو کوشش ہے-

نومیدی:

نہ ہو نومید ' نومیدی زوال علم و عرفان ہے

اصل دوست اصل دشمن

آپ کا اصل دوست 'آپ کا اصل دشمن 'آپ کے اندر کا انسان

(آپ کی Self image) ہے-

ہر کسی میں تبدیلی لانے کی صلاحیت بھی نہیں ہوتی-

ہر بڑے کام کا ایک Unpleasant Component بھی ہوتا ہے:

گلشن پرست ہوں مجھے گل ہی نہیں عزیز
کانٹوں سے بھی نباہ کئے جارہا ہوں میں

(جگر)

ذرا Bio diversity کی حکمت پر بھی غور کرو۔

فبای آلاء ربکما تکذبان

انا اچھی چیز ہے، لیکن انا کو بت بنا لینا اچھا نہیں ہوتا۔

احتجاج کی ایک صورت خاموشی سے شروع ہوتی ہے اور بے حسی پر ختم ہوتی ہے۔

معاف کر دینا انسان کے اختیار میں ہوتا ہے' بھلا دینا نہیں۔

وہ دشمنی جو کوئی اپنے ساتھ کرتا ہے اس کی تلافی کوئی اور نہیں کر سکتا۔

اپنا وہی ہے جس سے اپنائیت محسوس ہو۔

اصل رشتہ انسانیت کا رشتہ ہوتا ہے۔

شیطان بھی آدمی دیکھ کر بہکاتا ہے۔

جو Message کسی کے رویے میں ہو' وہ اس کے الفاظ سے زیادہ قابل اعتبار ہوتا ہے۔

اپنی عزت آپ کرنے کو میرا جی چاہتا ہے۔ جب میں Pain اور Pleasure کی Sequencing کر سکوں۔ یعنی دور کے بہتر Pleasure کے لئے آج کے Immediate Pleasure کو قربان کر سکوں۔ یا جب کوئی قدم اٹھانے سے پہلے میں Urgent اور Important کے فرق کو ملحوظ رکھ سکوں۔

انسان کے چھوٹے بڑے یا اچھے برے ہونے کا فیصلہ اس کی Position سے نہیں اس کی Performance سے ہوتا ہے۔

فرشتہ سے بہتر ہے انسان بننا۔ صحیح! لیکن مشکل بہت ہے۔ چونکہ اس کے لئے سب سے پہلے اپنے اندر کے شیطان سے لڑنا پڑتا ہے۔

بے رخی نفرت کا وہ تیر ہے جو کبھی خطا نہیں کرتا۔

جو زیادہ سمجھتا ہے' اس کی ذمہ داری بھی زیاد ہوتی ہے۔

اچھے لوگ بھی دو قسم کے ہوتے ہیں :
ایک وہ جو اچھائی کی قیمت بڑے اہتمام سے وصول کرتے ہیں۔
دوسرے وہ جو اچھائی کی قیمت بڑی خوش دلی سے ادا کرتے رہتے ہیں۔

نیت کا فتور سوچ کے فتور سے زیادہ نقصان دہ ثابت ہوتا ہے۔

ایک عظیم انسان اپنی شکست میں بھی زندہ رہتا ہے۔

خود کو بدلنے کی نیت اور دوسروں کو بدلنے کی صلاحیت کسی کسی میں ہوتی ہے۔

نپولین نے کہا تھا:

Imagination rules the world

مشن کو share کرنے کا رشتہ سب رشتوں سے زیادہ پائیدار ہوتا ہے۔

کسی بڑے فیصلے کے Consequences کو foresee کرنے کے لئے بہت بڑا دماغ چاہیے۔

بادشاہ بھی اپنے سے زیادہ ذہین وزیر سے ڈرتے ہیں۔

بدگمانی وجہ اور سبب کی محتاج نہیں ہوتی۔

بچوں کو the hard way سیکھنے کے مواقع سے محروم نہیں کرنا چاہیے۔

زخموں کو کریدنے کا فائدہ؟
زخموں کی نمائش سے حاصل؟

باعثِ خیر کثیر بننا ہی اصل کامیابی ہے۔

جو خود نہ سمجھنا چاہے اسے آپ سمجھا نہیں سکتے۔

غصے کی برف، غصے کی آگ سے بھی زیادہ نقصان پہنچا سکتی ہے۔

فرق ہے، شکایت کرنے اور گلہ کرنے میں۔

شکریہ تو کوئی بھی ادا کر سکتا ہے مگر گلہ کرنے کا فن کسی کسی کو آتا ہے۔

دل لہجے سے بھی ٹوٹ جاتا ہے۔

عشق وہ کار مسلسل ہے کہ ہم اپنے لئے
ایک بھی لمحہ پس انداز نہیں کر سکتے

جی خوش ہوا ہے راہ کو پرخار دیکھ کر (غالب)

جس کا عمل ہے بے غرض اس کی جزا کچھ اور ہے (اقبال)

جانے نہ جانے گل ہی نہ جانے باغ تو سارا جانے ہے (میر)

Tension میں تخلیقی کام تو کیا Routine کا کام بھی Effectively نہیں ہو سکتا۔

Tension کا تعلق سوچ اور Temperament دونوں سے ہے۔

Tension لازمی طور پر Counterproductive ہوتا ہے۔

ایک Tense آدمی دوسرے کو بھی Tense کر کے چھوڑتا ہے۔

Tension میں انسان کی سوچ کی سوئی رک جاتی ہے۔

ہر مخالفت کا جواب کام ہے-

(عبدالستار ایدھی)

جو برا لگتا ہو اس کی کوئی اچھی بات بہت بری لگتی ہے-

کوئی شخص تمہاری شہرت کو Damage کر سکتا ہے' لیکن تمہارے کیریکٹر کو نہیں- کیریکٹر کو بگاڑنا بنانا خود تمہارا اپنا کام ہے-

کبھی کبھی ایک غلطی انسان کو سیدھا کر دیتی ہے-

Optimist وہ ہے جو ہر Difficulty میں
ایک Opportunity دیکھتا ہے۔

جی خوش ہوا ہے راہ کو پر خار دیکھ کر

(غالب)

اور Pessimist وہ ہے جسے ہر Opportunity میں ایک
Difficulty نظر آتی ہے۔

مزاجوں میں یاس آگئی ہے ہمارے
نہ مرنے کا غم، نہ خوشی زندگی کی

(میر)

کام زیادہ ہو تو وقت زیادہ ہو جاتا ہے۔

جب کام میں مزہ آنے لگے تو سمجھو کہ کام ہو گیا۔

Quality Quest کی کوئی حد نہیں ہے۔

بداخلاقی سب سے پہلے اپنے اوپر ظلم ہے۔

انہی پتھروں پہ چل کے اگر آسکو تو آؤ
مرے گھر کے راستے میں کوئی کہکشاں نہیں ہے

وہ دشمنی جو کوئی اپنے ساتھ کرتا ہے اس کی تلافی کوئی اور نہیں کر سکتا۔

جب جسم کسی کام میں actively Involve ہو تو دماغ creatively active نہیں ہو سکتا۔

خاموش ہو جانا بھی ایک جواب ہے۔

بعض صورتوں میں خاموشی سخت ترین تنقید ہوتی ہے۔

بعض لوگ اچھے تو ہوتے ہیں لیکن بڑا ظرف نہیں رکھتے۔

اصل دینا شخصیت کو Share کرنا ہے۔

ایک وعدہ وہ بھی ہوتا ہے جو کسی کی یاد سے کیا جاتا ہے اور بڑے شوق سے نبھایا جاتا ہے۔

ایک خدمت وہ بھی ہوتی ہے جو خاموشی سے کی جاتی ہے، جس کی خبر مخدوم کو بھی نہیں ہوتی۔

جسے خود احساس نہ ہوا، اس سے گلہ کیا؟

جانے نہ جانے گل ہی نہ جانے باغ تو سارا جانے ہے۔ (میر)

ہمیشہ یاد رکھنا کہ کسی کام کو کرنے یا نہ کرنے پر تمہارا اختیار ہے لیکن اس Choice کے Consequences پر نہیں۔

چند چینی کہاوتیں:

Act in crisis with calm and in calm by thinking of the crisis

Do not condone a small evil and don't pass by a small charity

انسان بالآخر وہی کچھ بن جاتا ہے یا کر ڈالتا ہے جو وہ Subconsciously اپنے آپ کو Suggest کرتا رہتا ہے۔ Autosuggestion بالآخر عادت بن جاتی ہے۔

تم نے تو منیر اپنی عادت سی بنالی ہے
جس شہر میں بھی رہنا اکتائے ہوئے رہنا

(منیر نیازی)

بدگمانی کا شکار Neurotic شخص مستقل طور پر Fantasize کرتا رہتا ہے۔ یوں ایک Chain tension کے عذاب میں اپنے آپ کو مبتلا کرلیتا ہے۔

کبھی دو چار لمحے فرصت اور سکون کے میسر ہوں تو شاعر کی یہ صدا بھی سن لینا۔

دروازہ کھلا رکھنا (دل کا)
چوکھٹ پہ دیا جلائے رکھنا (محبت کا)

(ابن انشاء)

ان لوگوں سے الجھنا جو تم سے مختلف ہیں' اپنا وقت ضائع کرنا ہے۔

خدا کے لئے' مت تباہ کر لینا اپنا ذہنی سکون یہ سوچتے رہنے میں کہ دوسرے تمہارے بارے میں کیا سوچتے ہیں۔

سب سے بڑا Trust وہ محبت ہے جو کوئی تم سے کرتا ہے۔

خدا کے لئے ' اپنے آپ کو دوسروں کے Responses کا قیدی نہ بنا لینا۔

خدا کے لئے ' کبھی مت بھولنا کہ مظلوم کے دل سے نکلی آہ تا زندگی ظالم کا Greyhound کی طرح پیچھا کرتی رہتی ہے۔

احسان فراموشی ایک واضح سگنل ہے کہ بندہ نے خود غرضی کی اندھی گلی میں پہلا قدم رکھ دیا ہے۔

اس سے پہلے کہ پہلا لفظ تمہارے منہ سے نکلے' تمہاری نیت کا Message دوسرے تک پہنچ جاتا ہے۔

ہر Wilful غلطی بندہ کی Selfimage کو Damage کرتی ہے۔

Communication gap کے Causes اور Consequences کو Underestimate کرنا اچھا نہیں ہوتا۔

اپنے Motives کو خود Monitor کرتے رہنا عقلمندی ہے۔

آج کے دن تم پرانے خطوں اور عید کارڈوں کی گرد جھاڑ کر انہیں ایک نظر دیکھ لو' شاید کوئی پرانی قیمتی یاد تازہ ہو جائے اور خلوص کا کوئی ٹوٹا ہوا رشتہ جڑ جائے۔

ایک آدھ دشمن کا ہونا بھی اچھا ہوتا ہے کہ بندہ ہوشیار رہتا ہے۔

محنت کرنے اور محنت سے محبت کرنے میں فرق ہے۔

محبتوں کے قرض اتارتے رہنا چاہیے۔

جسے چاہا شدت سے چاہا فراز
سلسلہ ٹوٹا نہیں درد کی زنجیر کا

ضرورت سے زیادہ اچھا ہونا بھی اچھا نہیں ہوتا۔

جب گھر سے نکلو تو آسمان کی طرف دیکھو اور جب کسی کے گھر میں قدم رکھو تو گھر والوں کے چہروں کو دیکھو۔

(چینی کہاوت)

Sincerity ایک پہاڑ کا وزن رکھتی ہے۔

میں کر نہیں سکتا اور میں کرنا نہیں چاہتا' میں فرق ہے۔

بیٹا ہمیشہ ماں کے دل میں رہتا ہے 'لیکن ماں ہمیشہ بیٹے کے دل میں نہیں رہتی۔

The son is always there in mother`s heart

but the mother is not always in the son`s heart

(چینی کہاوت)

اگر تم یہ جاننا چاہتے ہو کہ بچپن میں تمہارے ماں باپ نے تمہیں کس طرح پالا تھا تو اپنے بچے ہونے کا انتظار کرو۔

(چینی کہاوت)

ترجیحات Priorities کا تعین کر لینے سے زندگی منظم ہی نہیں آسان بھی ہو جاتی ہے- جیسے کمپیوٹر میں ایک پروگرام Feed کر دیا جائے-

جس کی ترجیحات مختلف ہوں اس کے ساتھ چلنا مشکل ہو جاتا ہے-

اچھے استاد کی سختی بھی گوارا ہوتی ہے-

کسی Profession یا Deal کی طرح ایک بندہ کو بھی Piecemeal نہیں accept-as a package یا reject کرنا چاہیے-

بعض لوگ کسی کو charity کے طور پر بہت کچھ دے دیتے ہیں لیکن اسی کو اس کا تھوڑا سا حق نہیں دیتے۔

کبھی کبھی کوئی اپنی کسی غلطی کی تلافی تو کرنا چاہتا ہے لیکن اندر سے inhibited محسوس کرتا ہے۔

کسی کو Pamper کرنا خواہ وہ اولاد ہی کیوں نہ ہو اس کے پر پرواز کاٹنا ہے۔

ایک سوال۔
مختار مسعود نے آواز دوست میں' اقبال کے شعر

اے طائر لاہوتی! اس رزق سے موت اچھی
جس رزق سے آتی ہو پرواز میں کوتاہی

کے حوالے سے لکھا ہے۔
"رزق ہی سے نہیں' بعض کتابوں سے بھی پرواز میں کوتاہی آتی ہے۔"
سوال یہ ہے کہ
اور کن کن چیزوں سے پرواز میں کوتاہی آتی ہے؟

ایک اور سوال-

کیٹس (Keats) کا ایک کلاسیکی فقرہ ہے

A thing of beauty is a joy for ever.

سوال یہ ہے کہ

اور کیا کیا What else
is a joy for ever?

صحیح یا غلط ؟

To understand all is to forgive all

(فرانسیسی کہاوت)

زندگی کیا ہے؟

فقط ذوق پرواز ہے زندگی (اقبال)

سخت کوشی سے ہے تلخ زندگانی انگبیں (اقبال)

جی خوش ہوا ہے راہ کو پرخار دیکھ کر (غالب)

تندی باد مخالف سے نہ گھبرا اے عقاب
یہ تو چلتی ہے تجھے اونچا اڑانے کے لئے

(اثر صہبائی)

چلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موج حوادث سے
اگر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے
(اصغر گونڈوی)

چھوٹے آدمی چھوٹی چیزوں کو بڑا سمجھتے ہیں-

These little things are great to little men.

(گولڈ اسمتھ)

جو فاصلے قربت سے پیدا ہوں وہ بہت گھمبیر ہوتے ہیں اور بڑھتے ہی جاتے ہیں-

وہ جو قربتوں نے بڑھا دیئے
کبھی کم ہوئے نہ وہ فاصلے

Overstrain تو محبت کو بھی نہیں کرنا چاہیے' مروت کا رشتہ تو بہت نازک ہوتا ہے-

ایران سے ہندوستان آتے ہوئے فارسی کے مشہور شاعر عرفی کے دیوان کا مسودہ دریائے کابل میں غرق ہوا تو اس نے کہا تھا:

"گفتہ تر شد کنم شکر کہ ناگفتہ بجاست"

جو کچھ میں نے کہا تھا وہ غرقاب ہوا' خدا کا شکر ہے جو میں نے ابھی تک نہیں کہا وہ باقی ہے۔

"تیمور نامہ" میں امیر تیمور نے اپنے مرشد کا ایک خط نقل کیا ہے جس میں یہ فقرہ آتا ہے: "کفر سے حکومت قائم رہ سکتی ہے' بے انصافی سے نہیں۔"

خدا دوست' انسان دوست۔

پسند و ناپسند کی Roots اکثر بچپن کی Emotional Conditioning میں ہوتی ہیں-

فیصلہ نہ کرنا بھی ایک فیصلہ ہے-

Not deciding is deciding

کامیاب وہ ہوتا ہے جو ایک مسئلے کے دو حل ڈھونڈے-

صحت، سب سے زیادہ، منفی سوچ سے متأثر ہوتی ہے-

ہر انسان کی اپنی Magnetic field ہوتی ہے۔

اگر انکار کے سوا کوئی اور Option نہ ہو تو شروع کا Blunt انکار بعد کی بہت تکلیف دہ Embarrassment سے بچالیتا ہے۔

شخصیت کا Charisma ایک حقیقت ہے۔

ٹالسٹائی کے شہرہ آفاق ناول Anna Karenina کا Opening sentece یہ ہے۔

All happy families resemble one another
but each unhappy family is unhappy in its own way.

اعتماد بہت بڑی قوت ہے۔

Trust میں Jack Gibb لکھتا ہے۔

Trust begets trust , fear escalates fear.
Fear and distrust overperceive the danger, trigger defensive behaviour in others and escalate the tension. When trust is high, relative to fear, people and systems function well, when fear is high, relative to trust, they break down. Trust is a releasing process. It frees one's . creativity , allows one to focus one's energy on creating and discovering rather than on defending.

Reactive آدمی دو قسم کے ہوتے ہیں: ایک وہ جو دوسروں کے Response کے غلام ہوتے ہیں' دوسرے وہ جو اپنے Mood کے غلام ہوتے ہیں۔

آپ جس چیز یا فرد کو Understand کرتے ہیں اسی کو Manipulate کر سکتے ہیں۔

Reactive آدمی بالآخر بہت Weak پوزیشن میں چلا جاتا ہے۔

بعض لوگ اچھے تو ہوتے ہیں لیکن charitable attitude نہیں رکھتے- یعنی شک کا فائدہ اپنے حریف کو نہیں دیتے-

بے غرض آدمی صاف پہچانا جاتا ہے-

جتنا بھی پرکھنا ہے' جتنا بھی امتحان لینا ہے ایک بار لے لو' بار بار کسی کو شک کی سولی پر نہ چڑھاؤ-

اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے- کیسے؟

دکھائی بھی جو نہ دے ' نظر بھی جو آرہا ہے وہی خدا ہے۔ (نصرت فتح علی)

جو سمجھ میں آگیا وہ خدا کیونکر ہوا؟ (اکبر الہ آبادی)

جب کسی دوست یا دشمن کی طرف سے Change of Heart کا کوئی ہلکا سا اشارہ بھی سامنے آئے تو اس کا نوٹس ضرور لینا چاہیے۔

جس سے تعلقات کشیدہ ہوں اگر اس کی طرف سے Reconciliation کا کوئی معمولی سا gesture بھی ہو تو اسے Positively respond کرنا بڑے ظرف کی بات ہے۔

سمندری غذا Seafood کھاری پانی میں پیدا ہوتی ہے- لیکن خود کھاری نہیں ہوتی
(چینی کہاوت)

مرتا ہر کوئی ہے-ایک موت پہاڑ کا وزن رکھتی ہے اور کسی کا مرنا گھاس کی پتی کے برابر ہوتا ہے-

(چینی کہاوت)

لوگ تمہاری قدر نہیں کرتے' نہ سہی-دیکھنا یہ ہے کہ تم قدر کے قابل بھی ہو کہ نہیں-
(چینی کہاوت)

تمہاری رضا کے بغیر کوئی تمہیں اپنی نظروں میں گرا نہیں سکتا۔

No one can make you feel inferior without your consent.

اہم یہ نہیں کہ آپ کہاں کھڑے ہیں۔ اہم یہ ہے کہ قدموں کا رخ کس سمت میں ہے۔

The greatest thing in the world is not so much where we stand as in what direction we are moving. (Goethe)

جس طرح یہ ایک حقیقت ہے کہ دورویہ درخت راستے میں رکاوٹ نہیں بنتے اسی طرح زندگی اور ماحول کے تضادات بھی انسان کی پیش قدمی کے منتظر ہوتے ہیں اور یہ پیش قدمی جب تک مسلسل نہ ہو انسان منزل کو حاصل نہیں کر سکتا۔

مگر کوتاہی ذوق عمل ہے خود گرفتاری
جہاں بازو سمٹتے ہیں وہیں صیاد ہوتا ہے

سب سے اچھا تحفہ کسی کو ایک اچھے انسان سے متعارف کرانا ہے۔

اندر سے جو تنقید ہو اس کا جواب ضرور دینا۔

Do talk back to the internal critic.

جب اندھیرا بہت گہرا ہو تو تارے بہت صاف نظر آتے ہیں۔

When it is dark enough, you see the stars.

(Emerson)

شخصیت کا اصل کمال یہ ہے کہ جو سب سے زیادہ جانتا ہو وہ سب سے زیادہ محبت کرے۔

ایک فن ہے :

کامیابی سے Negotiate کرنا-

اس طرح گلہ کرنا کہ دوسرا نہ شرمندہ ہو اور نہ برا مانے-

اس طرح سرزنش کرنا کہ دوسرا مزید گرویدہ ہو جائے-

اس طرح معذرت کرنا کہ بگڑی بات بن جائے-

ایک Olympic کھلاڑی نے ایک marathon race میں فرسٹ آتے ہوئے پیچھے مڑ کر دوسرے کھلاڑی سے جسے اس کی کہنی لگی تھی کہا :

he lost the first position اور I`m sorry

اس نے صحیح کیا یا غلط ؟

ای ایم فارسٹر نے A Passage to India میں لکھا ہے

An empire was lost for want of a smile

عہد حاضر کا المیہ ہے بے سکونی

اور مسئلہ

Under developed heart.

بعض لوگ برے نہیں ہوتے صرف نا سمجھ ہوتے ہیں۔

والدین کی تربیت کی کمی تو استاد پوری کر دیتا ہے لیکن استاد کے رول ماڈل کی کمی والدین makeup نہیں کر پاتے۔

ہر آدمی اپنے عمل کے خیر و شر میں زندہ رہتا ہے-

امریکی مفکر ایمرسن لکھتا ہے :

A thief only steals from himself.

ایک اچھا آدمی ہر ایک کے ساتھ اچھا ہوتا ہے-لیکن ایک برا آدمی ہر ایک کے ساتھ برا نہیں ہو سکتا-

A good man can afford to be good all the time with all the people whereas a bad one can not afford to be bad all the time with all the people.

Vision اور mission میں فرق ہے۔ Vision کو Share کرنا
Mission کو Share کرنے سے زیادہ مشکل ہوتا ہے۔

Patience Wins (چینی کہاوت)

اصل Perception-gap کا gap ہوتا ہے۔ جو ایک
generation ہی میں نہیں، ایک گھر، ایک ادارہ میں بھی ہو سکتا ہے۔

ضد کی ہے اور بات مگر خو بری نہیں۔ (غالب)
اصل مسئلہ خو کا اچھا یا برا ہونا ہے۔

جو طنز اشارتاً کیا جائے وہ فوراً دل میں چبھ جاتا ہے اور دیر تک چبھتا رہتا ہے۔

قیادت کا چیلنج سب سے زیادہ سنگین چیلنج ہوتا ہے۔

کانٹوں کی زباں سوکھ گئی پیاس سے یارب
ایک آبلہ پا وادیٔ پرخار میں آوے

(غالب)

صحیح ؟

God gives and forgives

Man gets and forgets

بعض باتوں کا' بعض محبتوں کا ہمیں علم تو ہو تا ہے لیکن یقین نہیں ہو تا-

کوئی کسی کے کتنا ہی قریب ہو' اور کتنے ہی عرصے سے قریب ہو' پھر بھی کوئی نہ کوئی گوشہ جاننے سے رہ ہی جا تا ہے-

## صحیح یا غلط ؟

Martin Luther King نے ایک جگہ لکھا ہے :

We shall have to worry in this generation not so much for the evil deeds of the wicked people but for the apparent silence of the good people.

## ایک سوال۔

Sceptical Essays میں برٹرنڈرسل کے ایک مضمون کا عنوان ہے

The harm that good men do

بعض اچھے لوگوں سے کیا نقصان پہنچتا ہے ؟

کسی کو برا سمجھنا اس کا برا چاہنے کی طرف پہلا قدم ہے۔

جو برا لگتا ہو اس کا احسان زہر لگتا ہے۔

صحیح یا غلط ؟

جس کی will power کمزور ہو اس کی Brain power بھی بیکار جاتی ہے۔

بعض لمحوں کی خطا کا خمیازہ صدیوں کو بھگتنا پڑتا ہے۔

صحیح یا غلط ؟

بعض لوگ کسی extrinsic حوالے سے بڑے تو ہوتے ہیں لیکن اسی تناسب سے بڑا ظرف نہیں رکھتے۔

آنکھ کے بدلے آنکھ اور دانت کے بدلے دانت کی خواہش انسانی سرشت میں بہت deep rooted ہے۔

ہر بات پہ ترازو لے کر بیٹھ جانا بھی کوئی اچھی عادت نہیں ہے۔

جاننے، پہچاننے اور چاہنے میں فرق ہے۔ کوئی جانتا ہے، کوئی پہچانتا ہے اور کوئی چاہتا ہے۔ چاہت چیز ہی اور ہے۔

صحیح یا غلط ؟

جس سے ایک بار نیکی کی جائے وہ دوسری بار نیکی کی توقع رکھتا ہے اور تیسری بار کی نیکی کو اپنا حق سمجھتا ہے۔

سمجھو زیادہ، سمجھاؤ کم۔

کشف Extra Sensory Perception (E.S.P) بھی ایک حقیقت ہے۔

کبھی کبھی کسی کمی کا شدید احساس آگے بڑھنے کا بہت strong motive ثابت ہوتا ہے۔

صحیح یا غلط ؟

اکثر High I.Q کے مالک ذہین اور talented طلباء self-complacency کا شکار ہو جاتے ہیں۔

اکثر ذہین اور حسین افراد کا رجحان خود پسندی اور خود غرضی کی طرف ہوتا ہے۔

## صحیح یا غلط ؟

جو فرد' ادارہ' قوم' تہذیب یا انڈسٹری Continuous Quality Improvement کے تقاضے پورے نہ کر سکے وہ eliminate ہو جاتی ہے' ختم ہو جاتی ہے- زندگی کے ہر دائرہ میں Competitive edge کا اصول Ruthlessly جاری رہتا ہے-

جس کی سوچ Original ہو اس کو بعض نئے الفاظ بھی تراشنے پڑتے ہیں-

صحیح یا غلط ؟

کسی کام میں اس کا طریقہ بھی Count کرتا ہے۔

صحیح کام، صحیح طریقے سے۔

صحیح کام، غلط طریقے سے۔

غلط کام، صحیح طریقے سے۔

غلط کام، غلط طریقے سے۔

صحیح یا غلط ؟

نیکی بھی دیکھ کر کرنی چاہیے۔

صحیح یا غلط ؟

Sadism کی طرح Masochism بھی ایک حقیقت ہے-

زخم آپ لیتاہوں' لذتیں اٹھاتاہوں
تجھ کو یاد کرتا ہوں درد کے بہانے سے

ایک creativity انسانی تعلقات Human relations میں ہوتی ہے
اس کی بڑی اہمیت ہے-یہ کردار کی creativity ہے-

فرق ہے :
بنیادی تبدیلی اور فوری تبدیلی میں-بنیادی تبدیلی بنیادی factors سے آتی ہے-

ظرف کا بڑا ہونا بہت بڑی بات ہے۔

صحیح یا غلط ؟

برائی ہی نہیں، نیکی بھی پھیلتی ہے۔
محبت Possessive نہیں ہوتی۔
چالاکی کرنا بہت بڑی بے وقوفی ہے۔
بات بھی کھوئی التجا کر کے۔
جو نقصان ایک شخص خود اپنے آپ کو پہنچاتا ہے اس کی تلافی کوئی اور نہیں کر سکتا۔

صحیح یا غلط ؟

جو تعلق بوجھ بن جائے اس کا توڑنا اچھا۔

جب نفرت ہو تو انصاف نہیں ہو سکتا۔

ایسا بھی کوئی ہے، سب اچھا کہیں جسے۔

بخش دو گر خطا کرے کوئی۔

## صحیح رویہ یا غلط ؟

احسان ناخدا کا اٹھائے میری بلا
کشتی خدا پہ چھوڑدوں' لنگر کو توڑ دوں

ابراہام لنکن کا قول :

Good will for all, malice towards none

صحیح ،لیکن جس دل میں malice (بغض) جگہ پا جائے اس میں Good will نہیں رہ سکتی۔

نفرت' malice اور بے انصافی کا چولی دامن کا ساتھ ہے۔

صحیح یا غلط ؟

بعض Natural یا Social advantages جیسے اچھی شکل و صورت کا advantage یا High I.Q کا advantage یا Prestigeous خاندان کا advantage شروع میں جتنے اہم نظر آتے ہیں بالآخر اس جہانِ تگ و دو میں اتنے Crucial ثابت نہیں ہوتے۔

جس طرح ایک Law of compensation ہے اسی طرح ایک Law of elimination بھی ہے۔

کیا صحیح ہے؟

محبت قاطع خوف ہے

یا

خوف، قاطع محبت ہے۔

صحیح یا غلط؟

Advertisement دراصل Conditioning کے حوالے سے مارکیٹنگ کی جادوگری ہے۔ جو آپ سے آپ کی Freedom of choice چھین لیتی ہے۔

صحیح یا غلط ؟

اپنے کیریکٹر کے حوالے سے برے لوگ چار قسم کے ہوتے ہیں :

برے + چالاک

برے + بے وقوف

برے + جاہل

برے + ظالم

کسی پر سب سے بڑا احسان اسے کسی حوالے سے (Preferably اپنے رول ماڈل کے حوالے سے) جگا دینا ہے۔

صحیح یا غلط ؟

Insecurity کا احساس برائیوں کی ایک Chain کو initiate کر دیتا ہے۔

بہت کم برے لوگ by choice برے ہوتے ہیں۔

ملکیت کی ملکیت بن جانا خود کردہ بد نصیبی ہے۔

ہر بری نیت سے خودی ضعیف ہوتی جاتی ہے۔

برائی Snowball کی طرح آگے بڑھتی ہے۔

سچ کا بیج بہت سخت جان ہوتا ہے۔ (امرتا پریتم)

فرق ہے :

اچھا ہونے اور effective ہونے میں۔

صحیح یا غلط ؟

کبھی کبھی کی جدائی کا اپنا مزہ ہے-

Quantitative difference تو ہر کوئی دیکھ سکتا ہے
Qualitative difference کو دیکھنے کے لئے نظر چاہیئے

یہ آرزو تھی تجھے گل کے رو برو کرتے
ہم اور بلبل بیتاب گفتگو کرتے

(آتش)

صحیح یا غلط ؟

محبت بہت دور اندیشی چاہتی ہے۔

اندھی محبت اندھی نفرت سے کم نقصان دہ نہیں ہوتی۔

بے کار مصروفیت بھی کچھ مصروفیت نہ ہونے سے کم از کم نفسیاتی اعتبار سے بہتر ہوتی ہے۔

ضد اچھے کاموں میں بھی اچھی نہیں ہوتی۔

صحیح یا غلط ؟

Great men are almost always bad men

(Lord Acton)

A thing of beauty is a joy forever.

(Keats)

صحیح یا غلط ؟

Beauty is skin deep

تین چوتھائی ایمان رزقِ حلال ہے۔ (امام غزالیؒ)

صحیح یا غلط ؟

بعض لوگ رشتوں کی دہشت گردی کا شکار ہو جاتے ہیں-

خود غرضی رشتوں کی پابند نہیں ہوتی-

بد گمانی خود ساختہ عذاب ہے-

بد گمانی اپنے اوپر بھی ظلم ہے اور دوسرے پر بھی-

Self-Image

میں نئے تخلیقی خیالات کا کھوج لگاتا رہتا ہوں' اگر ایک کتاب میں ایک بھی نیا Creative idea مل جائے تو بہت ہے-

بہت سے لوگوں کی Brilliance کا سحر دو چار ملاقاتوں تک رہتا ہے۔

صحیح یا غلط ؟

Other things being equal وہ candidate جو دو تین چیزوں میں B+ ہو اس Outstanding امیدوار سے بہتر ثابت ہوتا ہے جو کسی ایک Quality میں A+ ہو۔

فرق ہے سسٹم کی خرابی اور فنکشن کی خرابی میں۔
سسٹم اگر برا بھی ہو تو خلوص اور efficiency سے کام چلتا رہتا ہے۔
لیکن اچھے سے اچھا نظام بھی بد دیانتی اور inefficiency سے counter- productive ہو جاتا ہے۔

صحیح یا غلط ؟

چھپ چھپ کے عبادت کرنے کی طرح چھپ چھپ کے محبت کرنے کا ایک اپنا Pleasure ہے-

محبت اور شادی کو mix up نہیں کرنا چاہیے-

اکثر محبت کے مقابلہ میں دوستی زیادہ پائدار ثابت ہوتی ہے-

کبھی کبھی نظر بھی دھوکا کھا جاتی ہے-

ہیں کواکب کچھ ' نظر آتے ہیں کچھ

(غالب)

صحیح یا غلط ؟

Ripeness is all (شیکسپیئر)

صحیح یا غلط ؟

ہر جگہ انسان ایک ہی ہے۔

All racial differences are skin deep.

(UNESCO)

قریب ہوتے ہوئے بھی دلوں کے فاصلے مشکل سے طے ہوتے ہیں۔

فرق ہے'
کسی Role کو دل سے قبول کرنے اور مجبوراً اختیار کرنے میں۔

کعبہ کو چلا ہوں نظر سوئے دیر ہے
مڑ مڑ کے دیکھتا ہوں کوئی دیکھتا نہ ہو

اقبال نے اس صورت حال پر یوں تبصرہ کیا:

ترا دل تو ہے صنم آشنا' تجھے کیا ملے گا نماز میں

استاد کا اصل کام تحقیق حق اور تلقین حق ہے۔ حق کے بھی دو پہلو ہیں۔ ایک ذہنی اور دوسرا اخلاقی۔

Commitment کی زندگی میں آزمائش بہت ہوتی ہے۔

غواص محبت کا اللہ نگہباں ہو
ہر قطرہ دریا میں' دریا کی ہے گہرائی

فرق ہے' خبر اور نظر میں۔

کیا تو نے صحرا نشینوں کو یکتا
خبر میں' نظر میں' اذان سحر میں

(اقبال)

تہذیب کی کہانی Creativity کی کہانی ہے۔ اور Creativity اختلافی سوچ سے Divergent Thinking سے' خوب سے خوب تر کی جستجو سے شروع ہوتی ہے۔

تکلیف گزر جاتی ہے' تخلیق باقی رہ جاتی ہے۔

The pain passes but the pleasure of the creation of beauty remains

(Renoir)

1815 میں واٹرلو میں شکست کھانے کے بعد جن دنوں نپولین سینٹ ہیلینا میں قید تھا تو بندی خانے کی بہت بری حالت دیکھ کر ایک صحافی نے پوچھا : سر! آپ اس صورت حال کے خلاف احتجاج کیوں نہیں کرتے ؟ نپولین نے پروقار لہجہ میں جواب دیا : میں حکم دیا کرتا ہوں یا پھر خاموش رہتا ہوں-

آج کے دن اگر ہو سکے تو تم کسی وقت اپنے اندر بھی جھانک کے دیکھ لینا-

بے غرضی اور بے نیازی کا چولی دامن کا ساتھ ہے-

Exposure سے آنکھیں کھلتی ہیں۔

چشم تنگ شاید کثرت نظارہ سے وا ہو (غالب)

Wants اور Needs کی Awareness سے آدمی انسان بنتا ہے۔

(Continuous Quality Improvement)C.Q.I
خوب سے خوب تر کی مسلسل جستجو سے ہوتی ہے۔

مچھلی جب سڑتی ہے تو سر سے سڑتی ہے۔ (چینی کہاوت)

وہی کرتے رہو گے جو کرتے رہے ہو تو وہی ملتا رہے گا جو ملتا رہا ہے۔

برائی کو Promote کرنا بھی برائی ہے۔

جسے ممکن سمجھو گے وہ ممکن ہو جائے گا۔

Risk لینے میں جو خطرہ ہے وہ اس Long range خطرہ سے کم ہے جو Comfortable inaction میں ہے۔

ایک کا Impossible دوسرے کا Possible ہوتا ہے۔

ہر حیرت انگیز ایجاد پہلے ناممکن سمجھی جاتی تھی۔

کچھ لوگوں کی قسمت میں بڑا ہونا لکھا ہوتا ہے، بیشتر لوگ اپنے عزم سے بڑے بنتے ہیں۔

Some succeed because they are destined to, most succeed because they are determined to.

Attitude کا مسئلہ :

کانٹوں میں گلاب ہے یا گلاب میں کانٹے ہیں - آدھا گلاس خالی ہے یا آدھا گلاس بھرا ہے - یہ مسئلہ attitude کا ہے -

حِس حسن Aesthetic sense کا تعلق Harmones سے قطعاً نہیں -

ذوقِ زندگی : Zest for life بھی ایک حقیقت ہے -

گو ہاتھ کو جنبش نہیں آنکھوں میں تو دَم ہے
رہنے دو ابھی ساغر و مینا میرے آگے
(غالب)

## Freedom of choice

مخلوقات میں Freedom of choice صرف انسان کو میسر ہے۔

ایک پرانا شعر:

مٹادے اپنی ہستی کو گر کچھ مرتبہ چاہے
کہ دانہ خاک میں مل کر گل و گلزار ہوتا ہے

ایک مشاہدہ:

رنگ لاتی ہے حنا پتھر پہ پس جانے کے بعد

بنیادی Human needs کیا ہیں؟

A.H Maslow نے Motivation and Personality میں پانچ بنیادی Human needs کی ایک Theory Hierarchy کی شکل میں Develop کی ہے۔

_ Physiological needs

_ Safety needs

_ Love needs

_ Selfesteem needs

_ Need for self-actualization

بعض لوگوں کی جمالیاتی Aesthetic need بھی بہت شدید ہوتی ہے۔

رکنے کا نام تک نہ لیا اہل شوق نے
دم لینے کو جو بیٹھے' وہ بیٹھے ہی رہ گئے

جو لوگ آپ کی محبت کو بظاہر Deserve نہیں کرتے ٹھیک
انہیں کو آپ کی محبت کی سب سے زیادہ ضرورت ہوتی ہے۔

People need your love the most when they appear to deserve it least.

ایک genius وہ کچھ دیکھتا ہے جو کوئی دوسرا نہیں دیکھ سکتا- پھر وہ اسے بروئے کار بھی لاتا ہے-

A genius is a person who aims at something no one else can see and hits it.

بعض لوگوں کو دیکھ کر، مل کر خدا یاد آجاتا ہے-

فبای آلاء ربکما تکذبان-

آرٹ، سائنس اور ٹیکنالوجی کی Creativity اہم ضرور ہے (کہ ترقی نام ہی اس طرح کی Creativity اور Innovations کا ہے) مذہب اور فلسفہ کی Creativity سے ایک نیا نظریہ حیات وجود میں آسکتا ہے جو دنیا کو زیر و زبر کر کے رکھ دیتا ہے۔ (مہاتما بدھ، کارل مارکس) لیڈرشپ کی Creativity سے قومی تاریخ بدل جاتی ہے۔ (اتاترک، چرچل، قائداعظم) لیکن سب سے مشکل اور سب سے اہم Creativity Human relations کی Creativity ہے، جس کی کمی بیشی سے زندگی میں Happiness یا Unhappiness کا فیصلہ ہوتا ہے۔

دو تاریخی جواب :

سکندر اعظم نے اپنے شکست خوردہ حریف پورس سے پوچھا' میں تمہارے ساتھ کیا سلوک کروں؟ تو پورس نے جواب دیا- وہی جو بادشاہ بادشاہوں سے کرتے ہیں-

جب چنگیز خاں نے اپنے بچپن کے دوست لیکن بعد کے جانی دشمن جموقا سے جو گرفتار ہو کر اس کے سامنے کھڑا تھا' پوچھا' میں تمہارے ساتھ کیا سلوک کروں؟ تو جموقا نے سر اٹھا کر کہا- "وہی جو دشمن دشمنوں سے کرتے ہیں-"

ہر انسان اپنی مختلف حیثیتوں میں Multiple Roles Play کرتا ہے- آج کے دن تم یہ دیکھ لو کہ تم اپنے Vital Roles کو Balance بھی کر سکے ہو-

اللہ کریم نے اپنے بندوں کو چار قسم کے Pleasures سے نوازا ہے-

Sensuous Pleasure

Sensual Pleasure

Intellectual/Creative Pleasure

اور Spiritual Pleasure

Determinism تین قسم کا ہوتا ہے:

Biological or Genetic Determinism

یعنی انسان وہی کچھ ہوتا ہے جو اسے genes کے ذریعے ورثے میں ملتا ہے-Psychic Determinism---یعنی انسان وہی کچھ ہوتا ہے جس طرح اسے بچپن میں اس کے والدین نے پرورش کیا-

یہ نظریہ فرائڈ کا ہے-بعض لوگ تیسری قسم کے Determinism یعنی Environmental Determinism کے قائل ہوتے ہیں-

یعنی انسان اپنے ماحول کا اسیر ہوتا ہے-

اس کا جواب اقبال نے یہ دیا:

پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں
کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور

دوسرے رکاوٹ بن سکتے ہیں لیکن عارضی طور پر، مستقل طور پر آپ خود ہی
اپنے راستے کی رکاوٹ بنتے ہیں۔

Others can stop you temporarily: only you can do it permanently.

عام طور پر لوگ دو طرح کے ہوتے ہیں۔ ایک وہ جو چیزوں اور
Situations کو اسی طرح دیکھتے ہیں جیسے کہ وہ واقعتاً ہیں۔ دوسرے وہ
لوگ جو چیزوں کو اس شکل میں دیکھتے ہیں جیسی کہ وہ ہو سکتی ہیں۔

Look at things not just as they are but as they can be.

Reactive آدمی Circle of concern میں الجھا رہتا ہے
جب کہ Proactive بندہ Circle of influence پر
Focus کرتا ہے اور آخر کار Effective ہوتا ہے۔

زمانے سے آگے نکلنے کی سزا'
انسان تنہا رہ جاتا ہے۔ (منیر نیازی)

ناکامی کا خوف ناکامی کا ایک Potent cause بن جاتا ہے۔

اس دشمن سے نپٹنے لڑنے بس کی بات نہیں جس کی آؤٹ پوسٹ تمہارے دماغ میں ہے۔

It is difficult to fight an enemy who has already an outpost in your head.

آدمی اور حیوان :

کوئی جانور اپنے محسن سے بےوفائی نہیں کرتا۔

کسی ملک میں وہی چیز فروغ پاتی ہے جس کی وہاں تعظیم کی جاتی ہے۔

What is honoured in a country will be cultivated there. (Aristotle)

رچرڈ نکسن نے اپنی کتاب Seize The Moment میں ماؤزے تنگ کا ایک فقرہ نقل کیا ہے

So many deeds cry out to be done always urgently, the world rolls on, time passes, seize the day, seize the hour.

فرق ہے، کوئی تکلیف نہ ہونے اور خوش ہونے میں۔ آرام اور سکون میں۔ Satisfactory ہونے اور Satisfying ہونے میں۔

ایک ماں (پروین شاکر) کا آٹوگراف اپنے بیٹے (علی مراد) کے لئے

مرے بچے
تو اپنی
لوحِ آئندہ پہ
سارے
خوبصورت لفظ لکھنا

سدا سچ بولنا
احسان کرنا
پیار بھی کرنا
مگر
آنکھیں کھلی رکھنا

غور سے دیکھو

آدمیوں کے ہجوم میں
اس انسان کو غور سے دیکھو
اس کی آنکھوں میں کوئی بڑا مقصد ہے
اپنی عورت سے بڑا!
اپنے بچّے سے بڑا!

(منیر نیازی)

علم کی کمی

خلوص سے پوری ہو جاتی ہے

لیکن

خلوص کی کمی

کسی چیز سے پوری نہیں ہوتی

(رشید احمد صدیقی)

عبادت کی قضا ہے
خدمت کی نہیں